## برائے حُب

نیا چاند دیکھنے کے بعد کسی دن بھی ایک ہزار بار سورۃ اخلاص، بسم اللہ شریف کے ساتھ پڑھے سورۃ اخلاص کے شروع میں گیارہ بار درود شریف پڑھے جب ہر ایک سو مرتبہ پڑھے تو گیارہ بار درود شریف آخر میں پڑھے۔ پھر دوبارہ سورۃ اخلاص بسم اللہ شریف کے ساتھ پڑھنا شروع کرے جب ایک سو مرتبہ پڑھ چکے تو پھر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھے۔ اس طرح ایک ہزار کی تعداد پوری کرے اور اس کے بعد مٹھائی، شکر، گڑ، یا بادام پر دم کر کے جس کو کھلائے گا وہ اس سے محبت کرنے لگے گا۔ یہ عمل حب کے لئے بہت مجرب ہے۔

اس کے بعد ہر روز پابندی کے ساتھ سورۂ اخلاص بسم اللہ شریف کے ساتھ بعد نماز فجر ایک سو اکتالیس (۱۴۱) بار جس کے اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھا جائے اس عمل کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ تمام مخلوق عزت کی نگاہ سے دیکھے گی اور سب لوگ عزت کریں گے۔

درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰٓی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ



اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰٓی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ

سورۃ اخلاص، بسم اللہ شریف کے ساتھ یہ ہے

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

قُلْ ھُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ اَللّٰہُ الصَّمَدُ لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ

## ہر مطلب و مشکل میں کامیابی کے لئے

اگر کسی کا کوئی مطلب اٹک گیا ہو یا کوئی شخص کسی مشکل میں گرفتار ہو گیا ہو یا کسی مصیبت میں گرفتار ہو گیا ہو یا کسی الجھن کا شکار ہو گیا ہو تو اس سے نجات کے لئے مندرجہ ذیل اسماء کو بسم اللہ شریف کے ساتھ باوضو ایک کاغذ پر لکھے اور ایک پتھر کے ساتھ ڈورے (دھاگے) سے باندھ کر روزانہ زوال (گیارہ ساڑھے گیارہ بجے) سے پہلے دریا، سمندر، نہر، کنواں، چشمہ، جھیل یا تالاب میں ڈال دے۔ یہ عمل سات دن مسلسل بلاناغہ کرے۔ جب وہ تعویذ دریا یا نہر وغیرہ میں ڈالے اپنا مطلب دل میں رکھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مطلب حل ہو گا اور کامیابی حاصل ہوگی۔ وہ اسماء مع بسم اللہ شریف یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ یَا حَنَّانُ

يَامَنَّانُ يَا سُلْطَانُ يَا غُفْرَانُ يَا بَدِيْعُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ يَا ذَاالْجَلَالِ وَالْاِكْرَامِ۔

## مرد کی مردمی کو کھولنا

بعض مرتبہ حسد کے سبب یا دشمنی کے سبب مرد کی مردمی کی بندش کر دی جاتی ہے اور وہ بیوی سے ہم بستری کرنے کے قابل نہیں رہتا۔ جب بھی عورت کے نزدیک جاتا ہے اسکی مردمی کا جذبہ ٹھنڈا ہو جاتا ہے۔ اس کے لئے چار مرغی کے انڈے لے اور ابال کر چھلکا دور کر دے اور ہر انڈے میں آیات ذیل عرق گلاب میں زعفران گھول کر اس سے لکھے اور نہار منہ (جب صبح کو کچھ کھایا پیا نہ ہو) مریض کو کھلائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جلد ہی اس کی مردمی کھل جائے گی۔

پہلے انڈے پر یہ آیت لکھے۔

فَوَقَعَ الْحَقُّ وَبَطَلَ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ۝

دوسرے انڈے پر یہ آیت لکھے۔

قَالَ مُوْسٰى مَا جِئْتُمْ بِهِ السِّحْرُ اِنَّ اللّٰهَ سَيُبْطِلُهٗ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِيْنَ ۝

تیسرے انڈے پر یہ آیت لکھے۔

اِنَّمَا صَنَعُوْا كَيْدُ سَاحِرٍ وَلَا يُفْلِحُ السَّاحِرُ حَيْثُ اَتٰى ۝



چوتھے انڈے پر یہ آیت لکھے۔

بَلْ نَقْذِفُ بِالْحَقِّ عَلَى الْبَاطِلِ فَيَدْمَغُهٗ فَاِذَا هُوَ زَاهِقٌ وَلَكُمُ الْوَيْلُ مِمَّا تَصِفُوْنَ ۝
وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ ۝

## غیب سے روزی کا انتظام

چاند دیکھ کر ہفتہ یا جمعہ کے دن سے شروع کرے اور مسلسل سات روزے رکھے اور بعد نماز عشاء روزانہ سات دن تک یہ نماز پڑھے۔ ترک حیوانات کرے۔ اس دوران گوشت، گھی، اڑد (ماش کی دال) چمڑے کے جوتے، چمڑے کا ڈول، وغیرہ استعمال نہ کرے۔

اول گیارہ بار درود شریف پڑھے اس کے بعد دو ہزار پانچ سو (۲۵۰۰) بار

یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ

پڑھے آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھے۔

اس کے بعد چار رکعت نماز نفل اس ترکیب سے پڑھے کہ پہلی رکعت میں سورۃ فاتحہ (الحمد شریف) کے بعد آیت الکرسی پڑھے اور دوسری رکعت میں سورۃ فاتحہ (الحمد شریف) کے بعد والشمس وضحٰھا پڑھے۔ تیسری رکعت میں سورۃ فاتحہ (الحمد شریف) کے بعد ارایت الذی یکذب بالدین اور چوتھی رکعت میں سورۃ فاتحہ (الحمد

شریف) کے بعد قل ھو اللہ احد۔ پڑھے۔ مگر سورۂ فاتحہ پڑھتے وقت اِیَّاکَ نَعۡبُدُ وَاِیَّاکَ نَسۡتَعِیۡنُ ہ کی آیت ایک سو بار ہر رکعت میں پڑھے۔

اور نماز پڑھتے وقت یہ تین نقش لکھ کر اپنے پاس رکھے۔ دو نقش مصلے پر اس طرح لگائے کہ دونوں ہاتھوں کی ہتھیلیوں کے نیچے رہیں اور ایک نقش مصلے پر اس طرح لگائیں کہ پیشانی کے نیچے رہے۔ یہ عمل سات دن کرے ناغہ نہ کرے۔ عمل ختم ہونے کے بعد ہر روز دو سو مرتبہ "یَا حَیُّ یَا قَیُّوۡمُ" برابر پڑھتا رہے۔ ناغہ نہ کرے انشاء اللہ تعالیٰ روزی کا انتظام غیب سے ہوگا اور روزی فراخ اور بے گمان ملے گی۔ وہ نقش یہ ہیں۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ح ۵ | ۱۸۷۱ | ۱۸۶۶ | ۱۸۷۳ | یامفت ۷ |
| ح ۶ | ۱۸۷۲ | ۱۸۷۰ یامفتح بالخیر | ۱۸۶۸ | فت ۴ |
| ا ۳ یر | ۱۸۶۷ | ۱۸۷۴ فلاں ابن فلاں را از فتوحات غیبے حاصل شود | ۱۸۶۹ | ب ۲ الخ |



| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ح ۵ | ۱۸۷۱ | ۱۸۶۶ | ۱۸۷۳ | یامفت ۷ |
| ح ۶ | ۱۸۷۲ | ۱۸۷۰ یامفتح بالخیر | ۱۸۶۸ | فت ۴ |
| ا ۳ یر | ۱۸۶۷ | ۱۸۷۴ فلاں ابن فلاں را از فتوحات غیبے حاصل شود | ۱۸۶۹ | ب ۲ الخ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ح ۵ | ۱۸۷۱ | ۱۸۶۶ | ۱۸۷۳ | یامفت ۷ |
| ح ۶ | ۱۸۷۲ | ۸۱۷۰ یامفتح بالخیر | ۱۸۶۸ | فت ۴ |
| ا ۳ یر | ۱۸۶۷ | ۱۸۷۴ فلاں ابن فلاں را از فتوحات غیبے حاصل شود | ۱۸۶۹ | ب ۲ الخ |

سورۂ فاتحہ یہ ہے۔

سُوْرَةُ الْفَاتِحَةِ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۙ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۙ
مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ؕ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ؕ
اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۙ صِرَاطَ الَّذِيْنَ
اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ ۙ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ
وَلَا الضَّآلِّيْنَ ۧ

آیت الکرسی یہ ہے۔

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْحَيُّ الْقَيُّوْمُ ۚ لَا تَاْخُذُهٗ
سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ ؕ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ؕ
مَنْ ذَا الَّذِيْ يَشْفَعُ عِنْدَهٗ اِلَّا بِاِذْنِهٖ ؕ يَعْلَمُ
مَا بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ ۚ وَلَا يُحِيْطُوْنَ
بِشَيْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖٓ اِلَّا بِمَا شَآءَ ۚ وَسِعَ كُرْسِيُّهُ
السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ۚ وَلَا يَئُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا ۚ
وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ

سورۃ الشمس یہ ہے۔

سُوْرَةُ الشَّمْسِ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

وَالشَّمْسِ وَضُحٰهَا ۙ وَالْقَمَرِ اِذَا تَلٰهَا ۙ وَالنَّهَارِ
اِذَا جَلّٰهَا ۙ وَالَّيْلِ اِذَا يَغْشٰهَا ۙ وَالسَّمَآءِ وَمَا بَنٰهَا ۙ



وَالْاَرْضِ وَمَا طَحٰهَا ۙ وَنَفْسٍ وَّمَا سَوّٰهَا ۙ
فَاَلْهَمَهَا فُجُوْرَهَا وَتَقْوٰهَا ۙ قَدْ اَفْلَحَ مَنْ
زَكّٰهَا ۙ وَقَدْ خَابَ مَنْ دَسّٰهَا ؕ كَذَّبَتْ ثَمُوْدُ
بِطَغْوٰهَآ ۙ اِذِ انْۢبَعَثَ اَشْقٰهَا ۙ فَقَالَ لَهُمْ
رَسُوْلُ اللّٰهِ نَاقَةَ اللّٰهِ وَسُقْيٰهَا ؕ فَكَذَّبُوْهُ
فَعَقَرُوْهَا ۙ فَدَمْدَمَ عَلَيْهِمْ رَبُّهُمْ بِذَنْۢبِهِمْ
فَسَوّٰهَا ۙ وَلَا يَخَافُ عُقْبٰهَا ۧ

سورۃ الماعون یہ ہے۔

سُوْرَةُ الْمَاعُوْنِ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَرَءَيْتَ الَّذِيْ يُكَذِّبُ بِالدِّيْنِ ؕ فَذٰلِكَ الَّذِيْ
يَدُعُّ الْيَتِيْمَ ۙ وَلَا يَحُضُّ عَلٰى طَعَامِ الْمِسْكِيْنِ ؕ
فَوَيْلٌ لِّلْمُصَلِّيْنَ ۙ الَّذِيْنَ هُمْ عَنْ صَلَاتِهِمْ
سَاهُوْنَ ۙ الَّذِيْنَ هُمْ يُرَآءُوْنَ ۙ وَيَمْنَعُوْنَ
الْمَاعُوْنَ ۧ

سورۃ الاخلاص یہ ہے۔

سُوْرَةُ الْاِخْلَاصِ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۚ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۚ لَمْ يَلِدْ ۙ
وَلَمْ يُوْلَدْ ۙ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا
اَحَدٌ ۧ

درود شریف یہ ہے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰٓی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ۝

اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا بَارَکْتَ عَلٰٓی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ۝

## غیب سے روزی ملنا

غیب سے روزی ملنے کے لئے باوضو روزانہ یہ نقش ایک ہزار چھ سو (۱۶۰۰) مرتبہ لکھ کر آٹے میں لپیٹ کر دریا، نہر، سمندر، جھیل، تالاب (وغیرہ جو بھی موجود ہو اس میں ڈالے) البتہ سب سے پہلے نقش پر اور آخری نقش کی پشت (پیٹھ۔ مخالف سمت) پر یہ عبارت بھی لکھے ایک سو روپیہ یا دو سو روپیہ (جتنا خرچ ہو اتنی رقم لکھے) اس کے بعد اول گیارہ بار درود شریف پڑھے۔ اس کے بعد پچیس ہزار (۲۵۰۰۰) بار یہ اسم مبارک

یَا حَیُّ

پڑھے۔ آخر میں گیارہ بار درود شریف پڑھے۔ یہ عمل چالیس روز مسلسل کرے، ناغہ نہ کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ روزی کا انتظام غیب ہو جائے گا۔ مجرب عمل ہے۔



نقش معظم یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۷ | ۲ | ۹ |
| ۸ | ۶ | ۴ |
| ۳ | ۱۰ | ۵ |

## برائے رزق میں برکت اور فراخی

جب نیا چاند دیکھے تو اس کی پہلی جمعرات کو روزہ رکھے اور رات کو سحری سے قبل یہ آیت ایک ہزار ایک (۱۰۰۱) مرتبہ پڑھے۔ اس آیت کے اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھے اس کے بعد اسم معظم بہتر (۷۲) مرتبہ اور اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھے۔ جب یہ عمل مکمل ہو جائے اور رات باقی ہو تو تسبیح حضرت فاطمۃ الزہرا رضی اللہ تعالیٰ عنھا پڑھے۔ پھر سو رہے۔ زمین پر سونا ہے چارپائی یا مسہری یا اونچی جگہ نہیں سونا۔ یہ عمل سات دن ہے۔ سات روزے رکھے۔ سات دن پڑھے۔ سات دن تک صرف چاول کھانے ہیں اس کے علاوہ کوئی چیز نہیں کھانی۔ پانی پینا ہے دودھ لسی وغیرہ نہیں پینا۔ تسبیحات فاطمہ یہ ہے۔

اَللّٰہُ اَکْبَرُ ۳۴ چونتیس بار
سُبْحَانَ اللّٰہِ۔ ۳۳ تینتیس بار
اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ۔ ۳۳ تینتیس بار

اسم معظم جو بہتر (۷۲) مرتبہ پڑھا جائے گا یہ ہے۔

یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ

وہ آیت جو ایک ہزار ایک مرتبہ پڑھنی ہے یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ وَعِنْدَہٗ مَفَاتِحُ الْغَیْبِ لَا یَعْلَمُھَا اِلَّا ھُوَ ط وَیَعْلَمُ مَا فِی الْبَرِّ وَالْبَحْرِ ط وَمَا تَسْقُطُ مِنْ وَّرَقَۃٍ اِلَّا یَعْلَمُھَا وَلَا حَبَّۃٍ فِیْ ظُلُمٰتِ الْاَرْضِ وَلَا رَطْبٍ وَّلَا یَابِسٍ اِلَّا فِیْ کِتٰبٍ مُّبِیْنٍ ۝

تنبیہ: اللہ تعالیٰ کے فضل اور اس عمل کی برکت سے جو آمدنی ہوگی اسے صرف صحیح، جائز اور نیک مقصد میں خرچ کرنا ہے۔ اگر غلط مصرف، ناجائز کام کے لئے (رشوت دینے یا سود ادا کرنے میں) استعمال کرے گا تو یہ آمدنی بند ہو جائے گی۔ دوسرے یہ کہ جتنی آمدنی روزانہ ہو اسے اسی دن خرچ کرنا ہے۔ اسے بچا کر رکھنے سے یہ آمدنی کا سلسلہ بند ہو جائے گا۔

تیسرے یہ کہ اس آمدنی میں سے کچھ حصہ روزانہ خیرات کیا کرے۔ یا کسی نیک کام تعمیر مسجد یا تعمیر مدرسہ میں خرچ کر دے۔ بچا کر نہ رکھے۔

## مسان کی بیماری سے حفاظت

مسان کی بیماری بہت خطرناک ہے۔ یہ چھوٹے بچوں کو ہو جاتی ہے۔ اس بیماری والی عورت سے پرہیز کرنا از حد ضروری ہے۔ اگر پرہیز نہیں کیا جائے گا تو یہ بیماری اس کو



لگ جائے گی اور کوئی بچہ زندہ نہیں رہے گا اور عورت بانجھ ہو جائے گی۔

مسان کے دوران یا دورانِ علاج مسان ان چیزوں سے پرہیز ضروری ہے۔ مولی، گاجر، بینگن، دال مسور، چاول، دال ماش، دودھ، دہی، کچی مٹھائی، گڑ کی کھانڈ، پکوان تیل، ہر قسم کا گوشت صرف بکرے کا گوشت استعمال کیا جاتا ہے، غیر کے گھر کی کھیر، دودھ نہ کھائے، زچگی میں نہ جائے، موتا میں (جس گھر میں میت رکھی ہو) نہ جائے۔ گھی، چینی، بکرے بکری کا گوشت استعمال کیا جا سکتا ہے۔

دوسری بات یہ ہے کہ چراغ میں روئی کی بتی جو پہلے روز جلائی ہے اس کو دوسرے دن نہ جلائے بلکہ اس بتی کو کنوئیں، دریا، نہر، سمندر، جھیل، جوہڑ، تالاب وغیرہ میں صبح گیارہ بجے سے پہلے پہلے ڈال دے چراغ کی جس بتی سے اول رات (رات کے شروع میں) چراغ روشن کیا تھا۔ آدھی رات ہو جانے پر اس بتی کو نکال کر دوسری بتی ڈال کر چراغ روشن کرے۔ اور پہلی بتی کو چراغ سے نکال کر الگ رکھ دے اور صبح کو کنوئیں، سمندر، دریا وغیرہ میں ڈال دے۔ پہلی بتی کسی حالت میں بھی چراغ میں نہ رہے۔ صبح کو چراغ کو خوب رگڑ رگڑ کر صاف کرے اور دھوئے۔ چراغ کی جلی ہوئی بتی کو چولہے میں نہ جلائے۔ کیونکہ اس بتی کے جلانے سے جو چیز بھی پکے گی اور کوئی دوسری عورت اگر اس کھانے کو کھالے گی تو اسے مسان کا مرض پیدا ہو جائے گا۔

مسان والے بچہ کو اپنی پستان (چھاتیوں) سے دودھ

نہ پلائے ورنہ دوسرے بچے مسان میں مبتلا ہو جائیں گے، جو بچے بعد میں پیدا ہوں گے ماں کا دودھ پینے سے مسان کی بیماری میں مبتلا ہو جائیں گے۔ اسی طرح مسان والی عورت سے غیر مسان والی عورت گلے نہ ملے ورنہ اسے بھی مسان کی بیماری لگ جائے گی۔ اور اس بچہ کو گود میں نہ لے جو مسان کی بیماری میں مبتلا ہے ورنہ گود میں لینے سے مسان کی بیماری لگ جائے گی۔

جس گھر میں مسان والی عورت رہتی ہو اس گھر میں غسل نہ کرے ورنہ مسان کی بیماری لگ جائے گی۔ اسی طرح مسان والی عورت جس جگہ غسل کرے اس جگہ بغیر مسان والی عورت غسل نہ کرے ورنہ مسان کی بیماری لگ جائے گی۔

مسان والی عورت کو اپنی چارپائی پر نہ بٹھائے اور نہ اس کا جھوٹا (بچا ہوا) پانی پئے ورنہ مسان کی بیماری لگ جائے گی۔ مسان والی عورت کے برتنوں میں کھانا، پانی استعمال نہ کرے ورنہ مسان کی بیماری چمٹ جائے گی۔

کسی دوسری عورت کو مسان والی عورت اپنے چراغ کی بتی سے چراغ روشن کرنے نہ دے ورنہ اسے مسان کی بیماری لگ جائے گی۔

مسان کی کئی قسمیں ہیں ان میں سے چند کا ذکر کیا جاتا ہے۔

**(۱) مسان خام** مسان خام والی عورت کو حمل ٹھہرتا ہے۔ لیکن کبھی دو ماہ بعد، کبھی تین ماہ بعد،



کبھی چار ماہ بعد، کبھی پانچ ماہ بعد، کبھی چھ ماہ بعد، اور کبھی سات ماہ بعد گر جاتا ہے۔ یا بچہ پیدا ہوتا ہے اور پیدا ہوتے ہی مر جاتا ہے یا چند دن یا چند ماہ بعد مر جاتا ہے۔ اس سے ظاہر ہوتا ہے کہ عورت کو مسان کا مرض ہے لہذا اس کا علاج کیا جائے گا تو بچہ سلامت رہے گا ورنہ حمل ضائع ہوتے رہیں گے یا بچے مرتے رہیں گے۔

**(۲) مسان پختہ** پختہ مسان یہ ہے کہ بچہ پیدا ہو اور پیدائش کے بعد پھوڑے پھنسی میں مبتلا ہو جائے اور چند دن بعد مسان کے آثار اس پر ظاہر ہوں اور کوئی دوا اس کو فائدہ نہ دے اور اسی بیماری میں وہ مر جائے۔ جب تک اس کے مسان کا علاج نہ ہو وہ نہ اچھا اور تندرست ہو گا اور نہ موت سے بچے گا۔ اور نہ حکیم ڈاکٹر کے علاج سے صحت مند ہو گا۔

**(۳) مسان ٹکیا** اس مسان کو کہتے ہیں کہ جب سے بچہ پیدا ہوا ہے مرجھایا ہوا رہتا ہے، خوش وخرم نہیں رہتا سست اور کملایا ہوا رہتا ہے اس میں ہوشیاری پیدا نہیں ہوتی۔ اور وہ نہ موٹا ہوتا ہے اور نہ ماں کا دودھ اس کے لئے فائدہ مند ہوتا ہے اور دودھ بھی مشکل سے پیتا ہے۔ اور آہ آہ اس کے منہ سے نکلتا ہے کیونکہ مسان کے سبب اس کے پیٹ میں درد ہوتا ہے۔ آخر کار چند دن بعد مر جاتا ہے۔ ایسے بچے کا علاج روحانی عامل سے کرانا چاہیئے۔ حکیم و

ڈاکٹر کا علاج بچہ کو کچھ فائدہ نہ پہنچائے گا۔

**(۴) مسان کلکیا** وہ مسان ہے کہ بچہ جب سے ماں کے پیٹ سے پیدا ہوا ہے اچانک چیخ مارتا ہے اور ہر ہر مرتبہ یہ حرکت کرتا ہے۔ بچہ کا خون روز بروز خشک ہوتا جاتا ہے اور بچہ کا رنگ بدلتا جاتا ہے اور کوئی دوا اس پر اثر نہیں کرتی۔ جب تک مسان کا علاج نہ ہو گا بچہ کو کسی دوا علاج سے فائدہ نہ ہو گا۔ اگر بچہ کی زندگی ہے تو اللہ تعالیٰ کے فضل سے زندہ رہے گا۔

**(۵) مسان مرگیا** مسان مرگیا وہ مسان ہے جس میں بچہ کی پیدائش کے بعد آنکھوں میں تبدیلی نظر آتی ہے۔ ماں کی گود میں بچہ جھٹکے کھاتا ہے اور بے ہوش ہو جاتا ہے۔ اور بچے کا رنگ سفید ہو جاتا ہے۔ بچہ دونوں ہاتھوں کو حرکت دیتا رہتا ہے۔ آخر کار اسی بیماری میں مر جاتا ہے۔ ماں کا دودھ بچہ کو فائدہ نہیں دیتا اور نہ کسی حکیم ڈاکٹر کا علاج بچہ کو صحت مند بناتا ہے اور نہ کوئی دوا اس کے لئے مفید ہوتی ہے۔ اس کے مسان کا علاج روحانی معالج سے کرانا ضروری ہے۔

**(۶) مسان پھل کیا** وہ مسان ہے جس میں بچہ پیدا ہونے کے بعد اس کے جسم پر آبلے (جیسا کہ ہاتھ جل جانے کے بعد کھال پھول جاتی ہے اور اس میں پانی بھر جاتا ہے) پیدا ہو جائیں اور آبلے کا رنگ سفید ہو۔



اس بیماری میں بچہ کو سخت تکلیف ہوتی ہے اور کوئی دوا، حکیم ڈاکٹر کا علاج اس کے لئے مفید نہیں ہوتا اور اسی بیماری میں آبلے بتاشے کی طرح بڑے بڑے ہو جاتے ہیں اور بچہ مر جاتا ہے۔

**(۷) مسان سوکھا** اس بیماری میں بچہ پیدا ہونے کے بعد سوکھتا جاتا ہے اور اس کی شکل بندر کی طرح ہو جاتی ہے۔ اس کے تمام بدن کا گوشت گھل جاتا ہے اور صرف جسم ہڈیوں کا ڈھانچہ بن کر رہ جاتا ہے۔ بچہ کو دستوں کی بیماری ہوتی ہے اور ہر وقت روتا رہتا ہے۔ پاخانہ سبزی مائل زرد ہوتا ہے اور بچے کو بخار بھی رہتا ہے۔ اس کا علاج حکیم و ڈاکٹر سے نہیں ہوتا اور نہ کوئی دوا اسے فائدہ دیتی ہے۔ ایسا بچہ تین سال تک زندہ رہتا ہے اور اس کے بعد مر جاتا ہے۔ اس کا علاج روحانی طور پر کرانے ہی سے بچہ زندہ رہ سکتا ہے۔

**(۸) مسان نیلا و پیلا** بچہ جب پیدا ہوتا ہے تو انتہائی کمزور ہوتا ہے۔ بچہ چاہے گورا ہو یا اس کا رنگ نیل گوں (نیلے رنگ کی طرح) ہوتا ہے۔ ایسا بچہ ہر وقت روتا رہتا ہے۔ اس کا علاج حکیم ڈاکٹر یا وید کے بس کا نہیں ہے۔ اور نہ کسی بھی قسم کی دوا سے فائدہ ہو گا۔ اس کے مسان کا روحانی علاج ہو گا تب بچہ صحت مند بنے گا۔

**(۹) مسان سرخ بادہ** یہ مسان کی وہ قسم ہے جس میں بچہ پیدا ہونے کے بعد، بچہ کو دورہ پڑتا ہے۔ بچہ کو خارش (کھجلی) کا مرض پیدا ہوتا ہے اور

جسم پر سرخ دانے ظاہر ہوتے ہیں ان میں چپکاہٹ ہوتی ہے۔ ماں بچہ کو گود میں لیتی ہے تو اس کے بدن پر بھی پھوڑے ہو جاتے ہیں۔ اسی مرض میں بچہ مر جاتا ہے۔ اس سلسلے میں حکیم، ڈاکٹر، دوا، وید، سب بیکار ہو جاتے ہیں کسی سے کوئی فائدہ نہیں ہوتا۔

**(۱۰) مسان چیچک** جب بچہ پیدا ہوتا ہے اس کے بدن پر بڑے بڑے دانے نکلتے ہیں اور بدن کا کوئی حصہ ان دانوں سے خالی نہیں ہوتا اور یہ دانے مکئی کے دانوں کی طرح باہم جڑے ہوئے ہوتے ہیں۔ اس کے بعد ان کی رنگت کالی ہو جاتی ہے۔ ان دانوں میں کھجلی بہت ہوتی ہے اور بچہ ان دانوں کو چھیل لیتا ہے لیکن کھجلی ختم نہیں ہوتی۔ اور سانس میں تیزی پیدا ہو جاتی ہے۔ اسی مرض میں بچہ مر جاتا ہے۔ اس کی والدہ کے تمام کپڑوں میں سخت بدبو پیدا ہو جاتی ہے۔

**خام مسان کا علاج** اس نقش اور علاج سے ماں کے دودھ میں اضافہ ہو جاتا ہے۔ دودھ زیادہ ہوتا ہے۔ بچہ کی پیدائش کے فوراً بعد یہ آیات باوضو عرق گلاب میں زعفران گھول کر اس سے پاک کاغذ پر لکھے اور پاک پانی یا آب زم زم میں گھول کر تین (۳) دن یا نو (۹) دن بچہ کو برابر پلائے اور اس کی ماں کو بھی پلائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دودھ زیادہ ہوگا اور بچہ خوب سیر ہو کر پیئے گا۔ وہ



آیات یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ وَالْوَالِدٰتُ يُرْضِعْنَ اَوْلَادَهُنَّ حَوْلَيْنِ كَامِلَيْنِ لِمَنْ اَرَادَ اَنْ يُّتِمَّ الرَّضَاعَةَ ؕ وَاِنْ يَّكَادُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَيُزْلِقُوْنَكَ بِاَبْصَارِهِمْ لَمَّا سَمِعُوا الذِّكْرَ وَيَقُوْلُوْنَ اِنَّهٗ لَمَجْنُوْنٌ ○ وَمَا هُوَ اِلَّا ذِكْرٌ لِّلْعٰلَمِيْنَ ○

وَاِنَّ لَكُمْ فِي الْاَنْعَامِ لَعِبْرَةً ؕ نُسْقِيْكُمْ مِّمَّا فِيْ بُطُوْنِهٖ مِنْۢ بَيْنِ فَرْثٍ وَّدَمٍ لَّبَنًا خَالِصًا سَآئِغًا لِّلشّٰرِبِيْنَ ○

یہ نقش باوضو دو عدد لکھ کر موم جامہ کر کے ماں اور اس کے بچہ کے گلے میں ڈال دے۔ نقش یہ ہے

یاحی بحق اللہ ۷۸۶ رب العلمین

| | | |
|---|---|---|
| ۹ | ۲ | ۷ |
| ۴ | ۶ | ۸ |
| ۵ | ۱۰ | ۳ |

یہی علاج مسان پختہ۔ مسان ٹکیا۔ مسان سوکھا کا ہے۔

## مسان کا علاج

مسان بہل گیا۔ مسان مر گیا۔ مسان کلکیا۔ مسان نیلا و پیلا۔ مسان سرخ بادہ و چیچک کا علاج یہ ہے کہ ایک

هنڈیا مٹی کی ڈھکن کے ساتھ خرید کر لائے۔ تین پاؤ ثابت ماش جس میں کیڑا لگا ہوا نہ ہو بلکہ ماش (اڑد) کو صاف کر کے استعمال کرے۔ وزن کم یا زیادہ نہ ہو۔ پورا ساڑھے سات سو گرام ہو (یا تین پاؤ ہو) ہفتہ کے دن تعویذ، ماش ہنڈیا میں ڈال کر بچہ و ماں کے بستر ے (چار پائی، مسہری یا سونے کی جگہ) کے سرہانے رات کو ڈھکن کو بند کر کے آٹا لگا کر رکھ دے (یعنی جمعہ کا دن گذرنے کے بعد جو رات آتی ہے ہفتہ کی رات ہے اسی رات میں ہنڈیا سرہانے رکھ دے) اور صبح کو اس ہنڈیا کو لے کر بچہ کے چاروں طرف سات مرتبہ چکر دے اور گیارہ بجے سے پہلے پہلے وہ ہنڈیا جنگل میں جا کر دفن کر دے۔ وہ تعویذ یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ه اَلْحَفِیْظُ اَلْحَفِیْظُ اَلْحَفِیْظُ اَلْحَفِیْظُ اَلْحَفِیْظُ اَلْحَفِیْظُ - اَلرَّقِیْبُ اَلرَّقِیْبُ اَلرَّقِیْبُ اَلرَّقِیْبُ اَلرَّقِیْبُ اَلرَّقِیْبُ اَللّٰهُمَّ بِالْوَاحِدِ الصَّادِقِ مِنْ شَرِّ كُلِّ طَارِقٍ بِحَقِّ اِیَّاكَ نَعْبُدُ وَاِیَّاكَ نَسْتَعِیْنُ لَاحَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ وَصَلَّی اللّٰهُ تَعَالٰی عَلٰی خَیْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِیْنَ بِرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ بِحُرْمَةِ حاجی محمد شاکر قدس سرہ مسان طفل دفع شود۔



# گنڈہ برائے مسان

نیلے دھاگے کے اکتالیس ۴۱ تار (اکتالیس ۴۱ دھاگے) لے کر عورت کے قد کے برابر (قد ناپنے کے لئے عورت سیدھی کھڑی ہو جائے اور پیشانی کے بال جہاں سے شروع ہوتے ہیں وہاں سے پاؤں کے انگوٹھے تک ناپ لے۔ یہ قد کا ناپ ہوگا) لے کر سورۃ فاتحہ (الحمد شریف بسم اللہ کے ساتھ) پڑھنا شروع کرے ہر مرتبہ سورۃ پڑھنے کے بعد ایک مرتبہ دھاگے میں ایک گرہ لگا کر پھونک مار دے۔ ہر الحمد شریف پڑھنے کے بعد ایک گرہ لگائے اور گرہ پر دم کرے گنڈہ پر اکتالیس ۴۱ گرہ لگیں گی۔ یہ گنڈہ حمل کے زمانہ میں ماں کے پیٹ پر باندھ دے اور جب بچہ پیدا ہو جائے تو یہ گنڈہ ماں کے پیٹ سے کھول کر بچے کو نہلا کر اس کے گلے میں ڈال دے۔ جب بچہ آٹھ سال کا ہو جائے تو گنڈے کو دریا، سمندر، نہر، جھیل، کنویں، تالاب میں ڈال دے۔ اگر یہ گنڈہ حمل کے دوران نہ باندھا جا سکا تو بچہ پیدا ہونے کے بعد اس کے گلے میں باندھ دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بچہ محفوظ رہے گا اور بڑی عمر کا ہوگا۔

# بچوں کے لئے سوکھا یا مسان کا عمل

بچوں کو سوکھا کا مرض پیدا ہو جاتا ہے۔ بچہ دن بدن

سوکھتا جاتا ہے اور صرف ہڈیوں کا ڈھانچہ رہ جاتا ہے اور پھر مرجاتا ہے۔ یہ مسان کے مرض کے سبب ہوتا ہے۔ اس کے لئے یہ عمل کریں انشاء اللہ تعالیٰ بچہ تندرست ہو جائے گا اور لمبی عمر پائے گا۔

ایک کلو تل سفید لے کر ان کو پانی سے دھو کر صاف کریں مٹی وغیرہ بالکل نہ رہے۔ پھر اس کا تیل لکڑی کے کولہو میں نکلوائیں۔ اس کے بعد یہ آیات شریفہ پڑھ کر اس تیل پر دم کریں۔

اس کے بعد بچہ کا سر منڈوا کر روزانہ یہ پڑھا ہوا تیل سر سے پاؤں تک تمام جسم پر ملا کریں۔ کوئی جگہ تیل سے خالی نہ رہے۔ تیل ملنے کے بعد چاہیں تو بچہ کو صابن سے نہلا دیں اور نہ نہلائیں اور تیل بدن پر لگا رہے تو کچھ حرج نہیں۔ یہ عمل پابندی کے ساتھ چالیس دن تک کریں ناغہ نہ کریں۔ انشاء اللہ تعالیٰ مکمل فائدہ ہوگا۔

دم کرنے والی آیات یہ ہیں:

سورۂ فاتحہ مع بسم اللہ کے تین مرتبہ پڑھے۔

سورۂ فاتحہ یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝
اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۝ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ مٰلِکِ یَوْمِ الدِّیْنِ ۝ اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ ۝ اِھْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ ۝ صِرَاطَ الَّذِیْنَ



اَنْعَمْتَ عَلَیْھِمْ ۝ غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْھِمْ وَلَا الضَّآلِّیْنَ ۝

اس کے بعد آیۃ الکرسی تین مرتبہ پڑھے۔

آیۃ الکرسی یہ ہے۔

اَللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ ۚ اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ ۚ لَا تَاْخُذُہٗ سِنَۃٌ وَّلَا نَوْمٌ ۭ لَہٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ ۭ مَنْ ذَا الَّذِیْ یَشْفَعُ عِنْدَہٗٓ اِلَّا بِاِذْنِہٖ ۭ یَعْلَمُ مَا بَیْنَ اَیْدِیْھِمْ وَمَا خَلْفَھُمْ ۚ وَلَا یُحِیْطُوْنَ بِشَیْءٍ مِّنْ عِلْمِہٖٓ اِلَّا بِمَا شَآءَ ۚ وَسِعَ کُرْسِیُّہُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ۚ وَلَا یَئُوْدُہٗ حِفْظُھُمَا ۚ وَھُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ ۝

اس کے بعد تین مرتبہ والصّٰفّٰت سے من طین لازب تک۔

وہ آیات یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝
وَالصّٰٓفّٰتِ صَفًّا ۝ فَالزّٰجِرٰتِ زَجْرًا ۝ فَالتّٰلِیٰتِ ذِکْرًا ۝ اِنَّ اِلٰھَکُمْ لَوَاحِدٌ ۝ رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا بَیْنَھُمَا وَرَبُّ الْمَشَارِقِ ۝ اِنَّا زَیَّنَّا السَّمَآءَ الدُّنْیَا بِزِیْنَۃِ نِ الْکَوَاکِبِ ۝ وَحِفْظًا مِّنْ کُلِّ شَیْطٰنٍ مَّارِدٍ ۝ لَا یَسَّمَّعُوْنَ اِلَی الْمَلَاِ الْاَعْلٰی وَیُقْذَفُوْنَ مِنْ کُلِّ جَانِبٍ ۝ دُحُوْرًا وَّلَھُمْ عَذَابٌ وَّاصِبٌ ۝ اِلَّا مَنْ خَطِفَ الْخَطْفَۃَ فَاَتْبَعَہٗ

شِهَابٌ ثَاقِبٌ ۝ فَاسْتَفْتِهِمْ اَهُمْ اَشَدُّ خَلْقًا اَمْ مَّنْ خَلَقْنَا ۭ اِنَّا خَلَقْنٰهُمْ مِّنْ طِيْنٍ لَّازِبٍ ۝

سورہ جن شروع سے لے کر شططا تک تین مرتبہ۔

سورہ جن شروع سے لے کر شططا تک یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

قُلْ اُوْحِيَ اِلَيَّ اَنَّهُ اسْتَمَعَ نَفَرٌ مِّنَ الْجِنِّ فَقَالُوْٓا اِنَّا سَمِعْنَا قُرْاٰنًا عَجَبًا ۙ يَّهْدِيْٓ اِلَى الرُّشْدِ فَاٰمَنَّا بِهٖ ۭ وَلَنْ نُّشْرِكَ بِرَبِّنَآ اَحَدًا ۙ وَّاَنَّهٗ تَعٰلٰى جَدُّ رَبِّنَا مَا اتَّخَذَ صَاحِبَةً وَّلَا وَلَدًا ۙ وَّاَنَّهٗ كَانَ يَقُوْلُ سَفِيْهُنَا عَلَى اللّٰهِ شَطَطًا ۙ

چاروں قل تین تین بار۔ چاروں قل یہ ہیں۔

پہلا قل۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

قُلْ يٰٓاَيُّهَا الْكٰفِرُوْنَ ۙ لَآ اَعْبُدُ مَا تَعْبُدُوْنَ ۙ وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ۚ وَلَآ اَنَا عَابِدٌ مَّا عَبَدْتُّمْ ۙ وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ۭ لَكُمْ دِيْنُكُمْ وَلِيَ دِيْنِ ۝

دوسرا قل یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۚ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۚ لَمْ يَلِدْ ۙ وَلَمْ يُوْلَدْ ۙ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ۝



تیسرا قل یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ۙ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ۙ وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ۙ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِي الْعُقَدِ ۙ وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ۝

چوتھا قل یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۙ مَلِكِ النَّاسِ ۙ اِلٰهِ النَّاسِ ۙ مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ ۙ الْخَنَّاسِ ۙ الَّذِيْ يُوَسْوِسُ فِيْ صُدُوْرِ النَّاسِ ۙ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ ۝

## عبادت میں سستی وکاہلی دور کرنا

جو شخص عبادت میں سست ہو اور کاہلی کے سبب عبادت میں پیچھے رہتا ہو تو اس کے لئے سوتے وقت دایاں ہاتھ اپنے سینے پر رکھے اور سات بار پڑھے

اَلْمُحْصِيْ

اور کسی سے بات نہ کرے اور سو رہے۔ انشاءاللہ تعالیٰ اس کا دل عبادت میں خوب لگے گا اور نماز میں سستی اور کاہلی دور ہو گی اور عبادتِ الٰہی کا پابند ہو جائے گا۔

# حمل کی حفاظت

حمل کی حفاظت کے لئے عورت کا شوہر اپنے ہاتھ کی شہادت کی انگلی سے بغیر روشنائی کے صبح بعد نماز فجر انیس ۱۹ مرتبہ یہ اسم پاک لکھے انشاء اللہ تعالیٰ عورت کا حمل گرنے سے محفوظ رہے گا۔ اگر اسی طرح حمل نو ۹ ماہ سے زائد کا ہو جائے اور بچہ نہ ہوتا ہو تو عورت کے پیٹ پر انیس ۱۹ مرتبہ یہ اسم باوضو لکھے انشاء اللہ تعالیٰ جلد لڑکا پیدا ہوگا۔ وہ اسم پاک یہ ہے۔

یَا مُبْدِئُ

# غائب شخص کا واپس آنا یا اس کا پتہ ملنا

اگر کوئی شخص غائب ہو جائے اور اس کی کوئی خبر نہ ملے تو اس اسم کو رات کو ستر (۷۰) ستر (۷۰) مرتبہ گھر کے ہر ہر کونے میں پڑھے اور کہے کہ فلاں بیٹا فلاں کا جلد گھر آجائے۔ یہ عمل ستر (۷۰) دن کرے ناغہ نہ کرے۔

وہ اسم شریف یہ ہے۔

اَلْمُعِیْدُ

انشاء اللہ تعالیٰ وہ شخص ستر دن کے اندر اندر آجائے گا یا اس کی خبر مل جائے گی۔



# دعا کی قبولیت کے لئے

جو شخص چاہتا ہو کہ اس کی دعا قبول ہو اور اس کی حاجت پوری ہو تو اس کے لئے نماز چاشت (دن کے ۹ بجے وقت ہوتا ہے) کے بعد تین سو ساٹھ (۳۶۰) مرتبہ یہ اسم مبارک پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ اس کی دعا ضرور قبول ہوگی وہ اسم مبارک یہ ہے۔

اَلتَّوَّابُ

# حاجت پوری ہونے کا عمل

جب کسی شخص کو کوئی حاجت پیش آئے اور اس کا پورا ہونا مشکل معلوم ہوتا ہو اور اس سلسلے میں طبیعت پریشان رہتی ہو تو چاہیئے کہ پچھلی رات کے وقت جب سب سو رہے ہوں اٹھ کر پاک و صاف جگہ (یا کمرے) میں پاک کپڑوں اور جسم کے ساتھ ایک سو بار درود شریف پڑھے اس کے بعد چار رکعت نماز حاجت (نماز نفل) پڑھے اور اللہ تعالیٰ سے دعا اپنی حاجت کی مانگے اور بہت ہی عاجزی اور تضرع وزاری کرے۔ رو کر گڑگڑا کر اللہ تعالیٰ سے قبولیت دعا کی التجا کرے انشاء اللہ تعالیٰ اس کی دعا ضرور پوری ہوگی۔ ترکیب اس نماز کی یہ ہے۔ پہلے حاجت کی نماز کی نیت کر کے تکبیر تحریمہ کہے، اس کے

بعد ثناء، تعوذ و تسمیہ کے بعد سورۂ فاتحہ پڑھے اس کے بعد پہلی رکعت میں ایک سو مرتبہ یہ آیت پڑھے۔

لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ فَاسْتَجَبْنَا لَہٗ وَنَجَّیْنٰہُ مِنَ الْغَمِّ وَکَذٰلِکَ نُنْجِی الْمُؤْمِنِیْنَ ۝

اور دوسری رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد یہ آیت ایک سو بار پڑھے۔

رَبِّ اَنِّیْ مَسَّنِیَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ ۝

اور تیسری رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد ایک سو بار پڑھے

وَاُفَوِّضُ اَمْرِیْٓ اِلَی اللّٰہِ اِنَّ اللّٰہَ بَصِیْرٌ بِالْعِبَادِ ۝

اور چوتھی رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد ایک سو بار پڑھے

حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ نِعْمَ الْمَوْلٰی وَنِعْمَ النَّصِیْرُ ۝

اور سلام پھیرنے کے بعد ایک سو بار پڑھے

رَبِّ اِنِّیْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ

اس کے بعد دونوں ہاتھ پھیلا کر اللہ تعالیٰ سے اس طرح مناجات کرے اور اپنی حاجت طلب کرے۔

اَللّٰھُمَّ یَا ذَا الْجُوْدِ وَالْکَرَمِ وَدَافِعَ الْھَمِّ وَالْغَمِّ اِنِّیْ تَوَسَّلْتُ اِلَیْکَ بِھٰذِہِ الصَّلٰوۃِ فَتَقَبَّلْ مِنِّیْ یَا قَاضِیَ الْحَاجَاتِ اِنَّکَ اَنْتَ



السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ اَسْئَلُکَ یَا اَللّٰہُ یَا رَحْمٰنُ یَا حَنَّانُ یَا مَنَّانُ یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ اَنْ تَغْفِرَ ذُنُوْبِیْ وَاَجِبْ دَعْوَتِیْ وَاقْضِ حَاجَتِیْ وَانْصُرْ عَلٰی اَعْدَائِیْ وَیَسِّرْ لِیْ اَمْرِیْ وَارْزُقْنِی الصِّحَّۃَ وَالْعَافِیَۃَ وَاٰتِنِیْ حَسَنَاتِ الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَۃِ یَا رَحْمٰنَ الدُّنْیَا وَرَحِیْمَ الْاٰخِرَۃِ وَصَلَّی اللّٰہُ تَعَالٰی عَلٰی خَیْرِ خَلْقِہٖ سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ۔

اس کے بعد ایک سو بار درود شریف پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کی برکت سے اس کی حاجت ضرور پوری ہوگی۔

## برائے حاجت پورا ہونے کے

اگر کسی کو کوئی حاجت پیش آئے اور وہ اپنے مقصد میں کامیاب ہونا مشکل سمجھتا ہو تو ایک ہزار بار درود تنجینا پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس کی حاجت ضرور پوری ہوگی۔

اسی طرح کوئی جہاز یا کشتی بھنور یا طوفان میں پھنس جائے یا ہوائی جہاز یا ریل گاڑی کو حادثے کا خطرہ ہو تو اس کے لئے درود تنجینا پڑھنا شروع کردے یا سیلاب یا زلزلے کا خطرہ ہو تو اس کے لئے درود تنجینا پڑھنا شروع کردیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کا خطرہ

اور ہر قسم کا طوفان رُک جائے گا۔

ایک بزرگ صالح موسیٰ رحمۃ اللہ علیہ جو ضریر (نابینا) تھے۔ انہوں نے اپنا گذرا ہوا قصہ بیان فرمایا کہ ایک جہاز ڈوبنے لگا میں اس جہاز میں موجود تھا اس وقت مجھ کو غنودگی سی معلوم ہوئی اور اس حالت میں جناب رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ کو یہ درود شریف تعلیم فرمایا اور ارشاد فرمایا کہ ایک ہزار بار اس کو جہاز والے پڑھیں۔ ابھی تین سو (۳۰۰) بار تک نہیں پڑھا تھا کہ جہاز نے ڈوبنے سے نجات پائی۔

درود تنجینا یہ ہے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تُنَجِّيْنَا بِهَا مِنْ جَمِيْعِ الْاَهْوَالِ وَالْاٰفَاتِ وَتَقْضِىْ لَنَا بِهَا جَمِيْعَ الْحَاجَاتِ وَتُطَهِّرُنَا بِهَا مِنْ جَمِيْعِ السَّيِّاٰتِ وَتَرْفَعُنَا بِهَا عِنْدَكَ اَعْلَى الدَّرَجَاتِ وَتُبَلِّغُنَا بِهَا اَقْصَى الْغَايَاتِ مِنْ جَمِيْعِ الْخَيْرٰتِ فِى الْحَيٰوةِ وَبَعْدَ الْمَمَاتِ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَىْءٍ قَدِيْرٌ ؕ





## مسان کے اثرات کو ختم کرنے کا فلیتہ

یہ فلیتہ چراغ میں جلایا جائے گا۔ مٹی کا کورا چراغ لے جس کو پانی نہ لگا ہو۔ چراغ کو کپڑے سے صاف کر کے اس میں اصلی سرسوں کا تیل ڈالے اور فلیتہ کو روئی میں لپیٹ کر بتی بنائے۔ روئی نئی دھنی ہوئی لے۔ پرانی یا گندی روئی نہ لے۔ اس بتی کو چراغ میں ڈال کر چراغ کو اونچی جگہ رکھے اور عورت بچے کو گود میں لے کر چراغ کی طرف منہ کر کے بیٹھے چاہے چار پائی پر بیٹھے چاہے فرش پر ہر طرح صحیح ہے۔ بعد نماز عشاء چراغ روشن کرے۔ جب تک چراغ روشن رہے ایک آدمی باوضو اس کمرے میں موجود رہے اور چراغ کی بتی آگے سرکاتا رہے جب تمام فلیتہ جل جائے تب چراغ کی باقی بتی نکال کر الگ رکھ لے۔ اور صبح کو جس طرح ممکن ہو گیارہ بجے سے پہلے پہلے اس بچی ہوئی بتی کو دریا، نہر، سمندر، کنویں، تالاب جھیل یا حوض میں ڈال دے۔ دوسرے دن چراغ نہ جلائے تیسرے دن چراغ کو خوب صاف کر کے اس میں نیا سرسوں کا تیل ڈال کر فلیتہ پر نئی روئی لپیٹ کر چراغ جلائے۔ اسی طرح سات فلیتے جلیں گے اور ایک دن چھوڑ کر اگلے دن فلیتہ جلایا جائے گا۔ (مثلاً پہلے دن فلیتہ جلایا دوسرے دن ناغہ کیا نہ جلایا، تیسرے دن فلیتہ جلایا چوتھے دن ناغہ کیا نہ جلایا اور پانچویں دن جلایا) اگر فلیتہ جلنے میں دیر ہو جائے تو آدھی

رات کے بعد دوسرا فلیتہ لے کر پرانی بتی نکال کر اس کو الگ رکھے اور چراغ کا تیل بھی نکال کر رکھ لے اور چراغ خوب صاف کر کے دوسرا فلیتہ نئی روئی میں لپیٹ کر دوبارہ جلائے یہاں تک جلائے کہ فلیتہ جل کر ختم ہو جائے تیل اور بتی صبح کو کسی پانی کے ذخیرے میں ڈال دے۔

فلیتہ یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| | ۷ | ۱۱ | ۸ | ۱ | ۱۴ |
| | ۶ | ۹ | ۲ | ۱۳ | ۱۲ |
| ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۴ | ۱۶ | ۳ |

سوختم دیواں وپریاں وجان وجاناں دخوکیاں وخوکنیاں وجر بلان وکفتاران دسحر وجادو وٹونہ وبآں کہ ہر آنچہ وآنچہ در قالب ودر اندام فلانہ بنت فلانہ (یہاں پر عورت کا نام اسکی ماں کے نام کے ساتھ لکھے) مستورات الٰہی اگر نہ گریزند دریں فلیتہ در آرو بسوز وخاکستر گردان بحق عَلِیْقًا مَلِیْقًا تَلِیْقًا اَنْتَ تَعْلَمُ مَا فِیْ قُلُوْبِهِمْ درد سر ودرد نیم سر دہر مرض کہ در بدن ھذا باشد وکسے کہ برفلانہ بنت فلانہ مسلط کردہ باشد جملہ دفع شود

## برائے چیچک

چیچک کے آثار شروع ہوں یا چیچک ظاہر ہو جائے تو



یہ تعویذ عرق گلاب میں زعفران گھول کر اس سے لکھے اور دودھ پینے والے بچے کو بکری یا گائے کے دودھ میں گھول کر پلائے اور بڑے بچے کو آب زم زم یا بارش کے پانی یا سات کنوئیں کے پانی یا دریا کے پانی میں گھول کر وہ پانی مریض کو پلایا جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مریض جلد صحتیاب ہوگا۔

تعویذ کو ہندسوں کے اعتبار سے پُر کرے پہلے ایک کا ہندسہ لکھے پھر ۲ کا ہندسہ لکھے اسی طرح نقش بھرتا جائے۔

نقش معظم یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۱ | ۸ |
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ۲ | ۹ | ۴ |

## دشمن کے شر سے حفاظت

جو شخص یہ چاہتا ہو کہ اس کا دشمن نقصان پہنچانے سے باز رہے اور کسی طرح کا نقصان نہ پہنچا سکے تو اس کے لئے ایک مقررہ وقت پر بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ پڑھ کر شروع کرے اور ایک سو بار یہ کلمات پڑھے۔

یَا مُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ۔ یَا اَسْرَارُ

یہ عمل مسلسل کرتا رہے یہاں تک کہ دشمن اپنی روش بدل لے اور دشمنی کرنا چھوڑ دے۔ اگر دشمن شرارت سے باز نہ آئے تو

برابر بڑھتا رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ناکام ہو کر دشمنی چھوڑ دے گا۔

## چور کو تکلیف پہنچے اور دل میں درد ہو

اگر کسی کا مال چوری ہو گیا ہو اور چور کا پتہ نہ ملتا ہو تو ایک روٹی پر یہ طلسم لکھے اور پانی کی خشک مشک میں اس روٹی کو ڈال کر اس مشک کا منہ رسی سے باندھ کر گھر میں لٹکا دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ چور کے دل میں درد ہو گا اور اسے تکلیف پہنچے گی اور وہ چوری کا مال واپس کر دے گا۔ وہ طلسم یہ ہے۔

ص
۵۱۵۳۵۵۲۱۵۵۱۵ع۱۹۱۵۳۵۵
ھا
ھ۵ع۱۵عـو۵ع۵و۵عـو۲۵۵۲۵عو

## فلیتہ برائے آسیب زدہ

اگر بچے یا بڑے کو جن، بھوت، پری، آسیب تنگ کرے یا لپٹ جائے تو اس کے لئے یہ فلیتہ بہت کارآمد ہے۔ باوضو یہ فلیتہ سفید کاغذ پر لکھے اور اس کو لپیٹ کر اس پر نئی روئی لپیٹ دے اور مٹی کا کورا چراغ لے کر اسے کپڑے سے صاف کرے پانی سے دھوئے نہ اسے پانی لگائے اور اس میں سرسوں کا اصلی تیل (بغیر ملاوٹ کے) ڈالے۔ ایک مٹھائی کا ڈبہ خرید کر لائے اور گلاب کے پھول اور عطر بھی لائے۔ جس جگہ فلیتہ جلانا ہو اس جگہ کو دھو کر پاک کرلے اور اگر کچی



زمین ہے تو خالص مٹی سے اس کو لیپ لے اور چراغ کو کسی اونچی جگہ (میز، کرسی وغیرہ پر) رکھ دے اور مریض کو صاف پاک کپڑے پہنا کر وضو کرا کے ایک پاک مصلے (دری، چادر یا کپڑے) پر بٹھا دے اور چراغ روشن کردے مریض چراغ کی لو کو دیکھتا رہے۔ ادھر اُدھر نہ دیکھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ آسیب وغیرہ جو کچھ اس کے جسم میں داخل ہے جل جائے گا۔ مٹھائی امام جعفر صادقؒ کے ایصال ثواب کی نیت کر کے معصوم بچوں میں تقسیم کر دے۔ فلیتہ یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| فرعون علیہ اللعنۃ | ہامان علیہ اللعنۃ | نمرود علیہ اللعنۃ | شداد علیہ اللعنۃ |
| نمرود علیہ اللعنۃ | شداد علیہ اللعنۃ | فرعون علیہ اللعنۃ | ہامان علیہ اللعنۃ |
| شداد علیہ اللعنۃ | نمرود علیہ اللعنۃ | ہامان علیہ اللعنۃ | فرعون علیہ اللعنۃ |
| ہامان علیہ اللعنۃ | فرعون علیہ اللعنۃ | شداد علیہ اللعنۃ | نمرود علیہ اللعنۃ |

| | | |
|---|---|---|
| ابلیس | ابلیس | ابلیس |
| ابلیس | ابلیس | ابلیس |
| ابلیس | ابلیس | ابلیس |

اگر نہ گریزند سوختہ شوند

## ہر مقصد میں کامیابی کے لئے

ہر مشکل کے حل کے لئے اور ہر مقصد میں کامیابی کے لئے یہ عمل بہت پُر تاثیر ہے۔ نیا چاند دیکھنے کے بعد پہلی جمعرات کی رات کو تمام رات یہ آیت بسم اللہ کے ساتھ پڑھے۔ اول ایک سو ایک (۱۰۱) بار درود شریف، آخر میں ایک سو ایک (۱۰۱) بار درود شریف پڑھے درمیان میں پڑھنے کی آیت یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ اَمَّنْ یُّجِیْبُ الْمُضْطَرَّ اِذَا دَعَاهُ وَیَکْشِفُ السُّوْٓءَ ۔

صبح کو روزہ رکھے اور دودھ چاول سے روزہ کھولے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ایک رات کی محنت سے مطلب حاصل ہو جائے گا۔

## برائے دفع مسان

مسان کے باعث بہت سے بچے پیدائش کے بعد مرجاتے ہیں، بعض عورتیں بانجھ ہو جاتی ہیں بعض بچے سوکھ سوکھ کر ہڈیوں کا ڈھانچہ بن جاتے اور مرجاتے ہیں۔ بعض بچے مختلف بیماریوں اور تکالیف کا شکار ہو جاتے ہیں اس کے لئے یہ تعویذ بہت فائدہ مند اور بار بار تجربہ کیا ہوا ہے۔ اس تعویذ کو باوضو لکھ کر سات آل پن اس تعویذ میں لپیٹ کر موم جامہ کر کے کالے یا نیلے کپڑے میں سی کر یا کالے چمڑے میں سلوا کر بچہ کے گلے میں ڈال دے۔ بحکم خدا انشاء اللہ تعالیٰ بچہ ہر مرض و بیماری اور



مسان کی جملہ اقسام سے محفوظ رہے گا۔ وہ تعویذ یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ اِذْ قَالَتِ امْرَاَتُ عِمْرٰنَ رَبِّ اِنِّیْ نَذَرْتُ لَکَ مَا فِیْ بَطْنِیْ مُحَرَّرًا فَتَقَبَّلْ مِنِّیْ ج اِنَّکَ اَنْتَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ ۝ الٰہی بحرمۃ سورہ مُدَّثِّرُ الٰہی بحرمۃ سورہ یٰسٓ ۝ الٰہی بحرمۃ سورہ یٰٓاَیُّہَا الْمُزَّمِّلُ ۝ قُمِ الَّیْلَ اِلَّا قَلِیْلًا ۝ الٰہی بحرمۃ اِذَا الشَّمْسُ کُوِّرَتْ ۝ الٰہی بحرمۃ سورہ وَالشَّمْسِ وَضُحٰہَا ۝ الٰہی بحرمۃ وَالضُّحٰی ۝ وَالَّیْلِ اِذَا سَجٰی ۝ الٰہی بحرمۃ سورہ اَلَمْ نَشْرَحْ لَکَ صَدْرَکَ ۝ الٰہی بحرمۃ قُلْ یٰٓاَیُّہَا الْکٰفِرُوْنَ ۝ لَآ اَعْبُدُ مَا تَعْبُدُوْنَ ۝ وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ۝ وَلَآ اَنَا عَابِدٌ مَّا عَبَدْتُّمْ ۝ وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ۝ لَکُمْ دِیْنُکُمْ وَلِیَ دِیْنِ ۝

الٰہی بحرمۃ الیتہا آنچہ از ہفت قسم مسان و مسانی آنچہ کہ در چشم و جسم فلاں بن فلانہ (یا فلانہ بنت فلانہ) باشد دفع شود بحرمۃ النبی وآلہ الامجاد و بحق رب العباد

## حمل قائم رہنے کے لئے

اگر کسی عورت کا حمل قائم نہ رہتا ہو یا خون ظاہر ہو گیا ہو اور حمل گرنے کا خطرہ ہو تو اس کے لئے ایک نو تار کا سرخ دھاگہ لے اتنا لمبا کہ کمر میں باندھا جا سکے۔ سب سے پہلے سات مرتبہ درود شریف پڑھے۔ بعد اس کے یہ پڑھے ایک بار

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ۝ وَالصَّبُوۡرُ

پھر اس دھاگے میں ایک گرہ لگا دے۔ اور اس گرہ پر ایک مرتبہ پھونک مارے۔ اس طرح سترہ ۱۷ مرتبہ یہ پڑھے

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ۝ وَالصَّبُوۡرُ

اور سترہ گرہ لگائے اور سترہ مرتبہ ہر گرہ پر پھونک مارے۔ آخر میں سات مرتبہ درود شریف پڑھے اور دھاگہ کمر میں باندھ لے جب بچہ پیدا ہو تو عورت اپنا دھاگہ کمر سے کھول کر بچے کے نہلانے کے بعد اس کے گلے میں ڈال دے۔ جب بچہ سات سال کا ہو جائے تو دھاگہ بچے کے گلے سے نکال کر سمندر یا دریا، یا نہر یا کنوئیں یا جھیل یا تالاب میں ڈال دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس عمل کی برکت سے حمل قائم رہے گا اور پیدا ہونے والا بچہ بھی لمبی عمر پائے گا۔ درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ کَمَا
صَلَّیۡتَ عَلٰٓی اِبۡرَاهِیۡمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبۡرَاهِیۡمَ
اِنَّكَ حَمِیۡدٌ مَّجِیۡدٌ

اَللّٰھُمَّ بَارِكۡ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا
بَارَكۡتَ عَلٰٓی اِبۡرَاهِیۡمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبۡرَاهِیۡمَ
اِنَّكَ حَمِیۡدٌ مَّجِیۡدٌ

## نظر بد کا نقش

اگر چھوٹا بچہ ہے اور اسے نظر بد لگی ہے اور وہ روتا ہے



اور آنکھیں بند کر کے روتا ہے اس کے لئے دودھ اور چاول کی کھیر پکا کر صدقہ کرے۔ کھیر اتنی ہو کہ ایک آدمی کا پیٹ بھر جائے بھوکا نہ رہے کسی نیک مرد کو کھلا دے اور یہ تعویذ باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے مریض بچہ کے گلے میں ڈال دے انشاء اللہ تعالیٰ بچہ ہشاش بشاش ہو جائے گا اور بچے کا رونا بند ہو جائے گا۔ وہ نقش معظم یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴ | ۷ | ۱۰ | ۵۳۶ |
| ۹ | ۵۳۷ | ۳ | ۸ |
| ۵۳۸ | ۱۲ | ۵ | ۲ |
| ۶ | ۱ | ۵۳۹ | ۱۱ |

## ہر بیماری سے شفاء کے لئے

ہر قسم کے مرض سے صحتیابی کے لئے مندرجہ ذیل کلمات باوضو عرق گلاب میں زعفران گھول کر لکھے اور مریض کو روزانہ اس وقت تک پلائے جب تک وہ صحتیاب و تندرست نہ ہو جائے۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ۝ اَللّٰهُ شَاهِدٌ
اَللّٰهُ حَافِظٌ اَللّٰهُ شَافِیٌ اَللّٰهُ مُعِیۡنٌ بِرَحۡمَتِكَ
یَا اَرۡحَمَ الرّٰحِمِیۡنَ

# ہر مرض کا علاج

اگر کوئی شخص لا علاج مرض میں مبتلا ہو اور اس کا مرض جاتا نہ ہو تو اس کے لئے یہ نقش تین عدد لکھے ایک نقش لپیٹ کر جلا کر مریض کی ناک میں دھونی دے اور ایک نقش لکھ کر مریض کو پانی میں گھول کر پلائے اور ایک نقش موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں باندھ دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مریض جلد اچھا ہو جائے گا۔ اگر ایک دن میں اچھا نہ ہو تو گھول کر پلانے اور ناک میں دھونی دینے کا عمل چند دن تک برابر کرتا رہے۔ وہ نقش معظم یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۲۱۱ | ۲۲۲۷ | ۲۲۲۱ | ۲۲۱۸ |
| ۲۲۲۲ | ۲۲۱۷ | ۲۲۱۲ | ۲۲۲۶ |
| ۲۲۱۶ | ۲۲۱۹ | ۲۲۲۹ | ۲۲۱۳ |
| ۲۲۲۸ | ۲۲۱۴ | ۲۲۱۵ | ۲۲۲۰ |

ہمہ بلا ہا دفع شوند وصحت حاصل شود

## برائے محبت زن وشوہر

اگر کوئی شوہر اپنی بیوی سے محبت نہ کرتا ہو اور اس کی خبر گیری میں کوتاہی کرتا ہو تو اس کے لئے مندرجہ ذیل آیت باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے عورت اپنی چوٹی میں باندھ لے۔



انشاء اللہ تعالیٰ شوہر محبت کرے گا اور بیوی کا خوب خیال رکھے گا، اسی طرح اگر بیوی شوہر سے محبت نہ کرے اور اس کا خیال نہ رکھے تو اس کے لئے بھی یہی آیات باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے اپنے دائیں بازو پر باندھ لے انشاء اللہ تعالیٰ عورت فرمانبرداری کرے گی اور شوہر سے محبت بھی کرے گی۔

وہ آیات یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ وَاَلَّفَ بَیْنَ قُلُوْبِھِمْ لَوْ اَنْفَقْتَ مَا فِی الْاَرْضِ جَمِیْعًا مَّآ اَلَّفْتَ بَیْنَ قُلُوْبِھِمْ وَلٰکِنَّ اللّٰہَ اَلَّفَ بَیْنَھُمْ اِنَّہٗ عَزِیْزٌ حَکِیْمٌ ۝

سزایولرزعی جوسا و بحق حٓمٓ عٓسٓقٓ

## برائے محبت میاں بیوی

اگر میاں بیوی میں محبت کی کمی ہو اور اکثر لڑائی جھگڑا رہتا ہو تو اس کے لئے مندرجہ ذیل نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے کسی ایک کے گلے میں بندھوا دے انشاء اللہ تعالیٰ میاں بیوی میں محبت پیدا ہوگی اور لڑائی جھگڑے کا خاتمہ ہو جائے گا۔

نقش معظم یہ ہے (یہ نقش بیس ۲۰ در بیس ۲۰ کا ہے)

(اگلے صفحہ پر)




تنبیہ :۔ صرف جائز مقصد کے لئے کرے ورنہ نقصان اٹھائے گا لہٰذا سخت احتیاط کی ضرورت ہے۔

## ہر بیماری سے صحت کے لئے

اگر کسی شخص کو کوئی بھی بیماری ہو اور وہ تندرست نہ ہوتا ہو تو اس کے لئے مندرجہ ذیل کلمات عرق گلاب میں زعفران گھول کر اس سے چینی کی پلیٹ پر لکھے اور مریض کو پانی سے دھو کر پلائے اور جو کھانا یا پانی استعمال کرے اس پر بھی تین مرتبہ پڑھ کر دم کر کے کھلائے انشاء اللہ تعالیٰ مریض چند دن کے استعمال سے تندرست ہو جائے گا۔



وہ کلمات یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ہ یَا اَللّٰہُ اَنْتَ شَافِیْ اَنْتَ کَافِیْ اَنْتَ مَوْلِیْنَا الْحَکِیْمُ۔

## دشمن پر غلبہ اور رزق میں ترقی

دشمن پر غلبہ پانے کے لئے اور رزق میں ترقی کے لئے یہ وظیفہ ہمیشہ باوضو بعد نماز عشاء پڑھے۔ ایسی تسبیح لے جس میں ایک سو دانے ہوں۔ اول گیارہ بار درود شریف پڑھے پھر بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ہ پڑھے، اس کے بعد

اَللّٰہُ الصَّمَدُ

ایک سو بار پڑھے۔ اسی طرح گیارہ سو بار پڑھنا ہے لیکن ہر تسبیح کے شروع پر بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ہ ایک مرتبہ پڑھے۔ جب گیارہ تسبیح کی تعداد (گیارہ سو مرتبہ اللہ الصمد) پوری ہو جائے تو گیارہ بار درود شریف پڑھ کر دعا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ضرور کامیابی حاصل ہوگی مجرب عمل ہے۔

## میاں بیوی میں محبت کے لئے

اگر میاں بیوی میں محبت کی کمی ہو تو اس کے لئے یہ نقش بہت مجرب ہے۔ اس نقش کو باوضو لکھے اور پانی

میں گھول کر دونوں کو پلا دے۔ نقش معظم یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۰ | ۹ | ۱ |
| ۶ | ۳ ۷<br>۸ ۲ | ۱۴ |
| ۴ | ۱۱ | ۵ |

بحق یابدوح درمیان فلاں بن فلانہ وفلانہ بنت فلانہ

محبت پیدا شود

تنبیہ: یہ نقش صرف جائز مقصد کے لئے ہے ناجائز محبت کے لئے یا ناجائز مقصد کے لئے کرے گا تو نقصان اٹھائے گا اور کامیاب نہ ہوگا۔

## برائے بخار تین روزہ یا چار روزہ

اگر کسی کو تیسرے روز بخار آتا ہو یا چوتھے روز بخار چڑھتا ہو تو اس کے لئے مندرجہ ذیل کلمات لکھ کر اس کی دھونی مریض کو دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بخار سے جلد ہی نجات مل جائے گی۔

وہ کلمات یہ ہیں۔

فرعون لعنتی ہامان لعنتی نمرود لعنتی عاد لعنتی
شداد لعنتی ابلیس لعنتی دیواں وپریاں ملحد شیطان



## بانجھ عورت کے اولاد کا ہونا

اگر کوئی عورت بانجھ ہو اور اس کے حمل نہ ٹھہرتا ہو تو اس کے اولاد ہونے کے لئے مندرجہ ذیل نقش باوضو لکھے اور نقش کو لپیٹ کر موم جامہ کر کے اور بوقت صحبت یہ نقش کمر میں باندھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ عورت کے حمل ٹھہرے گا اور لڑکا پیدا ہوگا۔ وہ نقش معظم یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۳ | ۳ | ۲ | ۱۶ |
| ۸ | ۱۰ | ۱۱ | ۵ |
| ۱۲ | ۶ | ۷ | ۹ |
| ۱ | ۱۵ | ۱۴ | ۴ |

## برائے بخار روزانہ، تیسرے دن، چوتھے دن

اگر کسی کو سردی چڑھ کر بخار آتا ہو تو مندرجہ ذیل کلمات باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے لوبان کی دھونی دے کر دائیں بازو پر باندھ لے۔ جب بخار اتر جائے تو تعویذ کو لوبان کی دھونی دے کر الگ رکھ دے یا کنویں یا دریا یا نہر یا تالاب یا سمندر یا جھیل میں سے کسی ایک میں ڈال دے۔ اس کے ساتھ پتھر ضرور باندھے تاکہ ڈوب جائے اگر پانی نہ ہو تو پاک کپڑے میں لپیٹ کر ایسی پاک جگہ دفن کرے جہاں

لوگوں کے پاؤں نہ پڑتے ہوں۔

اگر بخار روزانہ آتا ہے تو تعویز تین دن تک باندھے اور تین دن کے بعد کھول کر رکھ دے۔ اسی طرح تیسرے یا چوتھے دن بخار کے تعویذ کو آرام آنے پر کھول کر لوبان کی دھونی دے کر رکھ دے یا پانی میں ڈال دے۔ کیاری وغیرہ میں اس کو دفن نہ کرے کیونکہ کیاری میں ناپاک کھاد ڈالی جاتی ہے۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ہ ماروت۔ ہاروت۔ ماروت

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ہ ہاروت۔ ماروت۔ ماروت۔ ہاروت

## ہر بلا سے حفاظت کے لئے نقش آیۃ الکرسی

آیۃ الکرسی کا رات کو پڑھ کر سینہ پر دم کرنا یا آیۃ الکرسی پڑھ کر رات کو دروازے پر دم کرنا ہر قسم کے ڈر خوف، شیطانی وجناتی اثرات چور ڈاکو سے حفاظت اور ہر قسم کی بلا اور آفات کے لئے بہت مفید ہے۔ اگر کوئی آیۃ الکرسی نہ پڑھ سکے تو اس کا نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے گلے میں ڈال لے یا دائیں بازو پر باندھ لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کے شر، آفات وبلیات اور ڈر خوف جن بھوت چڑیل کے اثرات سے محفوظ رہے گا اور کوئی شخص اسے نقصان نہ پہنچا سکے گا۔

یہ نقش ستر بلاؤں سے حفاظت کا ذریعہ ہے۔



نقش معظم یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۴۲۹<br>۱۶ | ۳۴۱۸<br>۵ | ۳۴۲۲<br>۹ | ۳۴۱۷<br>۴ |
| ۳۴۱۵<br>۲ | ۳۴۲۴<br>۱۱ | ۳۴۲۰<br>۷ | ۳۴۲۸<br>۱۵ |
| ۳۴۱۶<br>۳ | ۳۴۲۳<br>۱۰ | ۳۴۱۹<br>۶ | ۳۴۲۷<br>۱۴ |
| ۳۴۲۶<br>۱۳ | ۳۴۲۱<br>۸ | ۳۴۲۵<br>۱۲ | ۳۴۱۴<br>۱ |

## بانجھ عورت کے بچہ ہونے کے لئے

اگر کوئی عورت بے اولاد ہو اور اس کے بچہ نہ ہوتا ہو تو اس کے لئے مندرجہ ذیل نقش باوضو لکھ کر عورت کو پانی میں گھول کر پلائے اور اسی رات شوہر سے ہم بستری کرے۔ یہ عمل حیض کے پاک ہونے کے بعد ایک ہفتہ کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ حمل ٹھہرے گا اور لڑکا پیدا ہوگا۔ اگرچہ عورت برسوں سے بانجھ ہو۔

وہ نقش معظم یہ ہے۔

(اگلے صفحہ پر)




## بھاگے ہوئے کو واپس بلانا

اگر کوئی لڑکا یا لڑکی یا گھر کا کوئی فرد بلا اطلاع غائب ہو گیا ہو تو اس نقش کو باوضو لکھ کر لپیٹ کر گھوڑے کے بال سے باندھ کر بھاری وزن یا بھاری پتھر کے نیچے اس طرح دبائے کہ وزن اس نقش پر ہو۔ نقش معظم یہ ہے۔

۷۸۶ قل ھو اللہ احد

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۶ | ۴ | ۲ |
| ۲ | ۴ | ۶ | ۸ |
| ۶ | ۸ | ۲ | ۴ |
| ۴ | ۲ | ۸ | ۶ |

اللہ الصمد لم یلد ولم یولد



## ناف صحیح ہونے کے لئے

اگر کسی کی ناف جگہ سے اِدھر اُدھر ہو گئی ہو اور اس کی وجہ سے وہ تکلیف میں مبتلا ہو تو سات مرتبہ ہاتھ کی شہادت کی انگلی اس کی ناف کے درمیان گھمائے (پھرائے) اور ہر مرتبہ ایک بار درود شریف پڑھے اور ایک مرتبہ انا انزلنٰہ کی سورت پوری پڑھے۔ اسی طرح سات مرتبہ کرے۔ اگر کسی عورت کی ناف چلی جائے تو سات ٹکڑے روٹی کے لے اور ہر لقمہ پر ایک بار درود شریف اور ایک بار انا انزلنٰہ پوری سورت پڑھ کر دم کرے۔ اسی طرح ساتوں ٹکڑوں پر دم کرے اور عورت کو کھلا دے۔ انشاء اللہ تعالےٰ ناف اپنی جگہ آ جائے گی۔ درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ
کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰٓی اِبْرَاھِیْمَ وَ عَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ
اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ط
اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ
کَمَا بَارَکْتَ عَلٰٓی اِبْرَاھِیْمَ وَ عَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ
اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ط

سورہ اِنَّآ اَنْزَلْنٰہُ یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ
اِنَّآ اَنْزَلْنٰہُ فِیْ لَیْلَةِ الْقَدْرِ ۚ وَمَآ اَدْرٰىكَ

مَا لَيْلَةُ الْقَدْرِ ۝ لَيْلَةُ الْقَدْرِ ۙ خَيْرٌ مِّنْ اَلْفِ
شَهْرٍ ۝ تَنَزَّلُ الْمَلٰٓئِكَةُ وَالرُّوْحُ فِيْهَا بِاِذْنِ
رَبِّهِمْ ۚ مِّنْ كُلِّ اَمْرٍ ۝ سَلٰمٌ ۛ هِيَ حَتّٰى مَطْلَعِ الْفَجْرِ ۝

## برائے دفع آبلہ

اگر کسی بچے کے بدن پر آبلے پڑ گئے ہوں یعنی بدن پر دانے ہوں جن میں پانی بھرا ہو اس کے لئے سورۃ فیل باوضو ایک کاغذ پر لکھے بچے کے گلے میں ڈال دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دانے صحیح ہو جائیں گے اگر سورۃ فیل کے نیچے یہ تعویذ بھی لکھ دے تو زیادہ بہتر ہے۔ وہ تعویذ یہ ہے۔

٧٨٦

| | | |
|---|---|---|
| ھ | ٩ | ھ |
| ٧ | ع | ٣ |
| ٩ | ٩ | ٩ |

سورۃ فیل یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

اَلَمْ تَرَ كَيْفَ فَعَلَ رَبُّكَ بِاَصْحٰبِ الْفِيْلِ ۝
اَلَمْ يَجْعَلْ كَيْدَهُمْ فِيْ تَضْلِيْلٍ ۝ وَّاَرْسَلَ
عَلَيْهِمْ طَيْرًا اَبَابِيْلَ ۝ تَرْمِيْهِمْ بِحِجَارَةٍ
مِّنْ سِجِّيْلٍ ۝ فَجَعَلَهُمْ كَعَصْفٍ مَّاْكُوْلٍ ۝



## برائے مسان

مسان کا مرض بہت خطرناک ہوتا ہے اس مرض میں اکثر بچے مرجاتے ہیں اس کے لئے باوضو یہ نقش لکھے اور اس نقش پر اکیس ٢١ بار باوضو سورۃ اخلاص پڑھ کر دم کرے۔ خالی خانے میں مریض اور اسکی والدہ کا نام لکھے اور موم جامہ کر کے مریض بچے کے گلے میں باندھ دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بچہ ہر قسم کے مرض مسان سے صحت پائے گا اور لمبی عمر کا ہوگا۔
نقش معظم یہ ہے۔

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ٩ | فلاں بن فلانہ از بیماری مسان خلاص شود و مسانی کلی دور شود | ٢٦ | ٣٢ | ١٤ |
| ٢١ | ١٥ | ٦ | ٢٨ | ٢٧ |
| ٢٩ | ٢٣ | ٢٢ | ١٦ | ١٠ |
| ١٧ | ١١ | ٣٠ | ٢٤ | ١٨ |
| ٢٥ | ١٩ | ١٣ | ١٢ | ٣١ |

سورۃ اخلاص یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۝ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۝ لَمْ يَلِدْ ۝
وَلَمْ يُوْلَدْ ۝ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ۝

## میاں بیوی میں محبت کے لئے

اگر میاں اپنی بیوی سے کم محبت کرتا ہے یا بیوی اپنے شوہر سے کم التفاتی کرتی ہے تو اس کے لئے مندرجہ ذیل آیات چاند دیکھنے کے بعد پہلے جمعہ کو عرق گلاب زعفران گھول کر اس سے لکھے اور موم جامہ کر کے مرد اپنے دائیں بازو پر باندھ لے۔ اگر عورت باندھنا چاہتی ہے تو اپنے بائیں بازو پر باندھ لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دونوں کے اندر باہمی محبت پیدا ہو جائے گی۔ بہت مجرب عمل ہے۔

وہ آیات یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ہ عَسَى اللّٰهُ اَنْ يَّجْعَلَ بَيْنَكُمْ وَبَيْنَ الَّذِيْنَ عَادَيْتُمْ مِّنْهُمْ مَّوَدَّةً ؕ وَاللّٰهُ قَدِيْرٌ ؕ وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ہ

بِحَقِّ جِبْرَائِيْل بِحَقِّ دَرْدَائِيْل بِحَقِّ رَفْتَمَائِيْل بِحَقِّ تَنْكَفِيْل بِحَقِّ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ ۔

## چور کا پتہ لگانا

اگر کسی کا مال چوری ہو گیا ہو اور تمام ملازم چوری سے انکار کرتے ہوں یا جن پر شک ہے وہ انکار کرتے ہیں تو مندرجہ ذیل آیت باوضو ایک کاغذ پر لکھے اور ایک



کپڑے میں لپیٹ کر گائے کے (یا بیل کے) گلے میں باندھ دے ہر شخص کے ہاتھ لگانے سے گائے نہیں بولے گی لیکن جب چور گائے کو ہاتھ لگائے گا تو وہ آواز نکالے گی۔ بس وہی چور ہے۔ وہ آیت یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ہ اِنَّ الَّذِيْنَ اتَّخَذُوا الْعِجْلَ سَيَنَالُهُمْ غَضَبٌ مِّنْ رَّبِّهِمْ وَذِلَّةٌ فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ؕ وَكَذٰلِكَ نَجْزِي الْمُفْتَرِيْنَ ہ

تنبیہ:۔ محض اندازے سے کسی کو چور سمجھنا غلط ہے۔ یہ محض ایک گمان ہے۔ پختہ ثبوت نہیں ہے۔ پختہ ثبوت آنکھوں دیکھا ہوتا ہے وہ بھی دن کے وقت کا لہٰذا اس بنیاد پر کسی کے درپے آزار ہونا لڑائی جھگڑا کرنا صحیح نہیں ہے۔ یہ ایک ترکیب ہے چور پکڑنے کی۔

## جن بھوت پری کی نظر بد کا نقش

اگر کسی بچے کو جن بھوت پری یا کسی آسیب کی نظر لگی ہو اور بچہ ماں کا دودھ نہیں پیتا اور اس کا پیٹ نرم ہو جائے اور قے کرنا شروع کر دے اور روز بروز سوکھتا جائے تو اس کے لئے چاول اُبال کر پلیٹ میں کر کے اس پر شکر ڈال کر اوپر سے گھی گرم کر کے ڈال دے اور کسی فقیر کو خیرات کر دے اور یہ نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے بچے کے

گلے میں ڈال دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ تندرست ہوتا جائے گا
اور ہر بیماری سے محفوظ رہے گا۔ وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹۷۲ | ۱۱ | ۵ | ۴ |
| ۱ | ۸ | ۱۰ | ۹۷۳ |
| ۱۲ | ۹۷۱ | ۳ | ۶ |
| ۷ | ۲ | ۹۷۴ | ۹ |

## دشمن کی زبان بندی کے لئے

اگر کوئی دشمن چرب زبان ہو اور باتونی ہونے کے
سبب لوگوں کو بلاوجہ ستاتا ہو یا ان کی عزت خراب کرتا
ہو تو ایسے شخص کی زبان درازی ختم کرنے اور اس کی
زبان کو شر پھیلانے سے روکنے کے لئے سورۂ والتین ایک
کاغذ پر لکھے اور اس کے نیچے اس کا اور اس کی ماں کا نام
لکھے اور یہ بھی لکھے کہ اس کی زبان بدگوئی اور نقصان
پہنچانے سے عاجز آجائے۔ اور اس کاغذ کو لپیٹ کر
پیر یا جمعرات کے دن پرانی قبر میں دفن کر دے۔
انشاء اللہ تعالیٰ اسی دن سے اس شخص کی زبان بدگوئی
اور زبان درازی سے بند ہو جائے گی۔ اور لوگ ایسے
شخص کی شرارتوں سے محفوظ ہو جائیں گے۔
سورۂ والتین یہ ہے (اگلے صفحہ پر)



بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ
وَالتِّيْنِ وَالزَّيْتُوْنِ ۙ وَطُوْرِ سِيْنِيْنَ ۙ وَهٰذَا
الْبَلَدِ الْاَمِيْنِ ۙ لَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ فِيْٓ اَحْسَنِ
تَقْوِيْمٍ ۙ ثُمَّ رَدَدْنٰهُ اَسْفَلَ سٰفِلِيْنَ ۙ اِلَّا
الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ فَلَهُمْ اَجْرٌ غَيْرُ
مَمْنُوْنٍ ۭ فَمَا يُكَذِّبُكَ بَعْدُ بِالدِّيْنِ ۭ اَلَيْسَ
اللّٰهُ بِاَحْكَمِ الْحٰكِمِيْنَ ۧ

## استخارہ

اگر کسی کو خواب میں کوئی بات معلوم کرنی ہو یا کسی کام
کا انجام اس کی سمجھ میں نہ آرہا ہو تو اسے چاہیئے کہ دو رکعت
نفل بہ نیت استخارہ بعد نماز عشاء ادا کرے اس کے بعد گیارہ
بار درود شریف پڑھے اس کے بعد ایک سو بار یہ کلمات پڑھے۔
یَا عَلِیْمُ عَلِّمْنِیْ یَا رَشِیْدُ اَرْشِدْنِیْ
یَا خَبِیْرُ اَخْبِرْنِیْ بِحَالِہٖ یَا خَبِیْرُ۔
اس کے بعد گیارہ بار درود شریف پڑھے اور کسی سے
گفتگو (بات) نہ کرے اور قبلہ کی طرف منہ کرکے دائیں
کروٹ سو رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جو بات معلوم کرنا
چاہتا ہے وہ ضرور معلوم ہوجاتے گی اگر ایک دن میں
معلوم نہ ہو تو دوسرے دن بھی یہ عمل کرے، معلوم ہوجائے
تو ٹھیک ہے ورنہ تیسری رات بھی یہ عمل کرے۔ جب تک

الحمد شریف (سورہ فاتحہ) سات مرتبہ آیۃ الکرسی، سات مرتبہ سورۃ جن (پ۲۹) سات مرتبہ قل یآیھا الکفرون، سات مرتبہ قل ھو اللہ احد، سات مرتبہ قل اعوذ برب الفلق، سات مرتبہ قل اعوذ برب الناس، آخر میں سات مرتبہ درود شریف پڑھ کر تیل پر دم کرے۔

اور ایک بوتل پانی پر بھی دم کر لے اور روزانہ یہ پانی صبح کے وقت ایک گھونٹ پی لیا کرے انشاء اللہ تعالیٰ مریض جلد صحتیاب ہوگا۔ یہ عمل اکتالیس (۴۱) دن کرے (یعنی تیل ایک دفعہ پڑھ کر رکھ لے اور وقت مقررہ پر دن میں یا رات میں کسی وقت لگا لیا کرے۔ عورت ماہواری کے ایام میں ناغہ کرے اور جتنے دن ناغہ ہوا ہے اتنے ہی دن آخر میں بڑھا لے اور اکتالیس (۴۱) دن کی تعداد پوری کرے۔

درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ
کَمَا صَلَّیْتَ عَلٰٓی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ
اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ط

اَللّٰھُمَّ بَارِکْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ
کَمَا بَارَکْتَ عَلٰٓی اِبْرَاھِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاھِیْمَ
اِنَّکَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ط

الحمد شریف یہ ہے

(اگلے صفحہ پر)



بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ہ
اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ہ لا الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ہ لا
مٰلِکِ یَوْمِ الدِّیْنِ ہ ط اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ ہ ط
اِھْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ ہ لا صِرَاطَ الَّذِیْنَ
اَنْعَمْتَ عَلَیْھِمْ ہ لا غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْھِمْ
وَلَا الضَّآلِّیْنَ ہ ع

آیۃ الکرسی یہ ہے۔

اَللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ ج اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ ہ لَا تَاْخُذُہٗ
سِنَۃٌ وَّلَا نَوْمٌ ط لَہٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی
الْاَرْضِ ط مَنْ ذَا الَّذِیْ یَشْفَعُ عِنْدَہٗٓ اِلَّا بِاِذْنِہٖ ط
یَعْلَمُ مَا بَیْنَ اَیْدِیْھِمْ وَمَا خَلْفَھُمْ ج وَلَا
یُحِیْطُوْنَ بِشَیْءٍ مِّنْ عِلْمِہٖٓ اِلَّا بِمَا شَآءَ ج وَسِعَ
کُرْسِیُّہُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ج وَلَا یَئُوْدُہٗ
حِفْظُھُمَا ج وَھُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ ہ

سورۃ جن یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ہ
قُلْ اُوْحِیَ اِلَیَّ اَنَّہُ اسْتَمَعَ نَفَرٌ مِّنَ الْجِنِّ
فَقَالُوْٓا اِنَّا سَمِعْنَا قُرْاٰنًا عَجَبًا ہ لا یَّھْدِیْٓ اِلَی
الرُّشْدِ فَاٰمَنَّا بِہٖ ط وَلَنْ نُّشْرِکَ بِرَبِّنَآ اَحَدًا ہ لا
وَّاَنَّہٗ تَعٰلٰی جَدُّ رَبِّنَا مَا اتَّخَذَ صَاحِبَۃً وَّلَا
وَلَدًا ہ لا وَّاَنَّہٗ کَانَ یَقُوْلُ سَفِیْھُنَا عَلَی اللّٰہِ

شَطَطًا ۙ وَّ اَنَّا ظَنَنَّآ اَنْ لَّنْ تَقُوْلَ الْاِنْسُ وَالْجِنُّ
عَلَى اللّٰهِ كَذِبًا ۙ وَّ اَنَّهٗ كَانَ رِجَالٌ مِّنَ الْاِنْسِ
يَعُوْذُوْنَ بِرِجَالٍ مِّنَ الْجِنِّ فَزَادُوْهُمْ رَهَقًا ۙ
وَّ اَنَّهُمْ ظَنُّوْا كَمَا ظَنَنْتُمْ اَنْ لَّنْ يَّبْعَثَ اللّٰهُ
اَحَدًا ۙ وَّ اَنَّا لَمَسْنَا السَّمَآءَ فَوَجَدْنٰهَا مُلِئَتْ
حَرَسًا شَدِيْدًا وَّ شُهُبًا ۙ وَّ اَنَّا كُنَّا نَقْعُدُ مِنْهَا
مَقَاعِدَ لِلسَّمْعِ ؕ فَمَنْ يَّسْتَمِعِ الْاٰنَ يَجِدْ لَهٗ شِهَابًا
رَّصَدًا ۙ وَّ اَنَّا لَا نَدْرِيْٓ اَشَرٌّ اُرِيْدَ بِمَنْ فِي
الْاَرْضِ اَمْ اَرَادَ بِهِمْ رَبُّهُمْ رَشَدًا ۙ وَّ اَنَّا
مِنَّا الصّٰلِحُوْنَ وَ مِنَّا دُوْنَ ذٰلِكَ ؕ كُنَّا طَرَآئِقَ
قِدَدًا ۙ وَّ اَنَّا ظَنَنَّآ اَنْ لَّنْ نُّعْجِزَ اللّٰهَ فِي الْاَرْضِ
وَلَنْ نُّعْجِزَهٗ هَرَبًا ۙ وَّ اَنَّا لَمَّا سَمِعْنَا الْهُدٰٓى
اٰمَنَّا بِهٖ ؕ فَمَنْ يُّؤْمِنْ بِرَبِّهٖ فَلَا يَخَافُ بَخْسًا
وَّلَا رَهَقًا ۙ وَّ اَنَّا مِنَّا الْمُسْلِمُوْنَ وَمِنَّا الْقٰسِطُوْنَ ؕ
فَمَنْ اَسْلَمَ فَاُولٰٓئِكَ تَحَرَّوْا رَشَدًا ۝ وَ اَمَّا
الْقٰسِطُوْنَ فَكَانُوْا لِجَهَنَّمَ حَطَبًا ۙ وَّ اَنْ
لَّوِ اسْتَقَامُوْا عَلَى الطَّرِيْقَةِ لَاَسْقَيْنٰهُمْ مَّآءً
غَدَقًا ۙ لِّنَفْتِنَهُمْ فِيْهِ ؕ وَمَنْ يُّعْرِضْ عَنْ ذِكْرِ
رَبِّهٖ يَسْلُكْهُ عَذَابًا صَعَدًا ۙ وَّ اَنَّ الْمَسٰجِدَ
لِلّٰهِ فَلَا تَدْعُوْا مَعَ اللّٰهِ اَحَدًا ۙ وَّ اَنَّهٗ لَمَّا
قَامَ عَبْدُ اللّٰهِ يَدْعُوْهُ كَادُوْا يَكُوْنُوْنَ عَلَيْهِ



لِبَدًا ۝ؑ قُلْ اِنَّمَآ اَدْعُوْا رَبِّيْ وَلَآ اُشْرِكُ بِهٖٓ
اَحَدًا ۝ قُلْ اِنِّيْ لَآ اَمْلِكُ لَكُمْ ضَرًّا وَّلَا رَشَدًا ۝
قُلْ اِنِّيْ لَنْ يُّجِيْرَنِيْ مِنَ اللّٰهِ اَحَدٌ ۙ وَّلَنْ اَجِدَ مِنْ
دُوْنِهٖ مُلْتَحَدًا ۙ اِلَّا بَلٰغًا مِّنَ اللّٰهِ وَرِسٰلٰتِهٖ ؕ وَ
مَنْ يَّعْصِ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ فَاِنَّ لَهٗ نَارَ جَهَنَّمَ
خٰلِدِيْنَ فِيْهَآ اَبَدًا ؕ حَتّٰٓى اِذَا رَاَوْا مَا يُوْعَدُوْنَ
فَسَيَعْلَمُوْنَ مَنْ اَضْعَفُ نَاصِرًا وَّاَقَلُّ عَدَدًا ۝
قُلْ اِنْ اَدْرِيْٓ اَقَرِيْبٌ مَّا تُوْعَدُوْنَ اَمْ يَجْعَلُ
لَهٗ رَبِّيْٓ اَمَدًا ۝ عٰلِمُ الْغَيْبِ فَلَا يُظْهِرُ عَلٰى غَيْبِهٖٓ
اَحَدًا ۙ اِلَّا مَنِ ارْتَضٰى مِنْ رَّسُوْلٍ فَاِنَّهٗ يَسْلُكُ
مِنْ بَيْنِ يَدَيْهِ وَمِنْ خَلْفِهٖ رَصَدًا ۙ لِّيَعْلَمَ اَنْ
قَدْ اَبْلَغُوْا رِسٰلٰتِ رَبِّهِمْ وَاَحَاطَ بِمَا لَدَيْهِمْ
وَاَحْصٰى كُلَّ شَيْءٍ عَدَدًا ۝ؑ

قل یآیہا الکفرون یہ ہے ۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

قُلْ يٰٓاَيُّهَا الْكٰفِرُوْنَ ۙ لَآ اَعْبُدُ مَا تَعْبُدُوْنَ ۙ
وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ۚ وَلَآ اَنَا عَابِدٌ
مَّا عَبَدْتُّمْ ۙ وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ۙ
لَكُمْ دِيْنُكُمْ وَلِيَ دِيْنِ ۝ؑ

قل ھو اللہ احد یہ ہے

(اگلے صفحہ پر)

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

قُلۡ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ ۚ اَللّٰهُ الصَّمَدُ ۚ لَمۡ يَلِدۡ ۙ وَلَمۡ يُوۡلَدۡ ۙ وَلَمۡ يَكُنۡ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ؏

قل اعوذ برب الفلق یہ ہے

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

قُلۡ اَعُوۡذُ بِرَبِّ الۡفَلَقِ ۙ مِنۡ شَرِّ مَا خَلَقَ ۙ وَمِنۡ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ۙ وَمِنۡ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِى الۡعُقَدِ ۙ وَمِنۡ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ؏

قل اعوذ برب الناس یہ ہے۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

قُلۡ اَعُوۡذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۙ مَلِكِ النَّاسِ ۙ اِلٰهِ النَّاسِ ۙ مِنۡ شَرِّ الۡوَسۡوَاسِ ۙ الۡخَنَّاسِ ۙ الَّذِىۡ يُوَسۡوِسُ فِىۡ صُدُوۡرِ النَّاسِ ۙ مِنَ الۡجِنَّةِ وَالنَّاسِ ؏

## برائے محبت

اگر کوئی چاہتا ہے کہ اس کے والدین، بھائی بہن اس سے محبت کریں یا والدین چاہتے ہیں کہ اولاد ان سے محبت کرے اور ان کے حقوق ادا کرے یا میاں چاہتا ہے کہ بیوی اس کا خیال رکھے یا بیوی چاہتی ہے کہ



میاں اس کے ساتھ محبت کا برتاؤ کرے تو سات بار مندرجہ ذیل کلمات بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ کے ساتھ پڑھے اور شکر ڈھائی سو گرام پر دم کرے اور متعلق شخص کو کھلا دے۔ انشاء اللہ تعالےٰ سچی محبت پیدا ہوگی اور ایک دوسرے کا خیال رکھنے والے بن جائیں گے۔ شکر کو پانی میں گھول کر شربت بنا کر یا چائے میں ڈال کر یا حلوے میں ڈال کر کھلا دے۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ یَارَبَّ جِبۡرَئِیۡلَ وَمِیۡکَائِیۡلَ وَاِسۡرَافِیۡلَ وَعِزۡرَائِیۡلَ وَ اِبۡرَاهِیۡمَ وَاِسۡمٰعِیۡلَ وَاِسۡحَاقَ وَتَوۡرٰیۃِ وَاِنۡجِیۡلَ وَزَبُوۡرَ وَفُرۡقَانَ بِحَقِّ آن نامہائے گردد فلاں بن فلانۃ علی حب فلانۃ بنت فلانۃ (یہاں پر جن لوگوں کے دل میں محبت پیدا کرنی ہے ان کے نام مع والدہ کے نام کے لے۔ پہلے اس کا نام لے جس کو محبت میں مبتلا کرنا ہے پھر ان کا نام لے جن کی محبت میں گرفتار کرنا ہے۔)

تنبیہ: یہ عمل صرف جائز محبت کے لئے ہے ناجائز محبت کے لئے کرے گا تو کامیاب نہ ہوگا اور نقصان اٹھائے گا۔

## میاں بیوی میں محبت کے لئے

اگر کسی کی بیوی ناراض ہو کر اپنے میکے میں چلی گئی ہو اور واپس نہیں آتی۔ یا شوہر بیوی سے ملنے اپنے سسرال نہیں آتا یا بیوی کو چھوڑ کر پردیس چلا گیا ہے عرصہ گزر گیا نہ خود واپس آتا ہے نہ ہی خرچہ بھیجتا اور نہ رابطہ رکھتا ہے بالکل بے فکر ہو کر رہتا ہے اِدھر بیوی بچے پریشان ہیں گھر میں کھانے کو روٹی نہیں ہے مکان کا کرایہ چڑھ گیا ہے۔ ایسی حالت میں باوضو یہ پلیتہ لکھے اور لپیٹ کر اس پر روئی چڑھائے اور مٹی کے کورے چراغ میں جلائے اور رُخ اس طرف کرے جس طرف اس کا شوہر گیا ہے۔ چراغ عشاء کی نماز کے بعد جلانا ہے۔ تین رات متواتر یہ پلیتے جلانے ہیں۔ پلیتہ یہ ہے۔

۳ ۱۱ ۱۱۱ کرطط ۵ داد ۵۵۵ د را

۱۱ ۷ ﻬ ۴ ۱ طر ع ع ۱۱ ۳۵ ۱۱ ۴ ۱۱ ۱۱ ۴

۱۱۲ ۱۱ کر ۵۵ ۱۱ کر ا ۵۵ ۱۱ سم ۱۱ ۴ دے ۱۱ لو

فلاں بن فلاں علی حب فلانۃ بن فلانۃ محبت فلاں غالب گردانی العجل العجل العجل الساعۃ الساعۃ الوحا



## چور کا پتہ لگانا

اگر چور کا پتہ نہ ملتا ہو اور چوری پکڑی نہ جا رہی ہو تو اس کے معلوم کرنے کے لئے یہ آیت ایک کاغذ پر باوضو لکھے اور بچھڑے کی گردن میں باندھ دے۔ جن لوگوں پر شبہ ہو ان سے کہے کہ بچھڑے پر ہاتھ رکھیں جو آدمی چور نہ ہوگا بچھڑا اس کے ہاتھ رکھنے پر خاموش رہے گا جب چور کا ہاتھ بچھڑے کی پیٹھ پر رکھا جائے گا تو بچھڑا اللہ تعالیٰ کے فضل سے آواز دے گا۔ اگر سب لوگوں کے رکھنے سے آواز نہ نکالے تو مالک ہاتھ رکھے اور اگر بچھڑا آواز نکالے تو اس کا مطلب یہ ہے کہ مالک کے پاس ہی چیز ہے اور خود رکھ کر بھول گیا ہے۔ وہ آیت یہ ہے۔

اِنَّ الَّذِیْنَ اتَّخَذُوا الْعِجْلَ سَیَنَالُھُمْ غَضَبٌ مِّنْ رَّبِّھِمْ وَذِلَّۃٌ فِی الْحَیٰوۃِ الدُّنْیَا وَکَذٰلِکَ نَجْزِی الْمُفْتَرِیْنَ ؀

تنبیہ: یہ سب ظنی معاملہ ہے اگر کسی کے ہاتھ رکھنے سے بچھڑا آواز کرے تو یہ یقین کر لینا کہ واقعی یہ چور ہے سخت گناہ ہے لہٰذا اس کو اس حد تک استعمال کرنا تو جائز ہے کہ آسانی کے ساتھ پتہ چل جائے لیکن اس حد تک یقین کر لینا کہ یہ لازمی طور پر چور ہے اور اس سے لڑائی جھگڑا کرنا اس پر ظلم کرنا تاوان وصول کرنا کسی طرح بھی

درست نہیں ہے۔ لہذا سخت احتیاط کی ضرورت ہے۔

## نظر بد کے لئے

اگر کسی بچے یا بڑے کو نظر بد کا اثر ہو اور اس کو بھوک نہ لگتی ہو اور وہ طرح طرح سے بے چینی محسوس کرتا ہو اور جسم کے مختلف حصوں میں درد ہوتا ہو تو اس کے لئے مندرجہ ذیل طلسم باوضو لکھے اور موم جامہ کرکے گلے میں ڈال لے۔ انشاءاللہ تعالیٰ نظر بد کا اثر ختم ہو گا اور صحت بحال ہو جائے گی۔ وہ طلسم یہ ہے۔

عدع ۱۱ح ۱۱۰ ۱۱لح سر۱۱

## آنکھوں کی تکلیف سے نجات

اگر کسی کی آنکھوں میں تکلیف ہو یا آنکھیں دکھنی آگئی ہوں تو مندرجہ ذیل آیت باوضو ایک کاغذ پر لکھے اور موم جامہ کرکے پیشانی پر دونوں آنکھوں کے درمیان باندھ لے۔ انشاءاللہ تعالیٰ آنکھوں کے درد اور تکلیف سے نجات حاصل ہو گی۔ وہ آیت یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ وَاِنْ يَّكَادُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَيُزْلِقُوْنَكَ بِاَبْصَارِهِمْ لَمَّا



سَمِعُوا الذِّكْرَ وَيَقُوْلُوْنَ اِنَّهٗ لَمَجْنُوْنٌ ۝ وَمَا هُوَ اِلَّا ذِكْرٌ لِّلْعٰلَمِيْنَ ۝

## پیشاب کا بند کھولنا

اگر کسی کا پیشاب کسی وجہ سے بند ہو گیا ہو تو اس کے کھولنے کے لئے مندرجہ ذیل آیت باوضو ایک چینی کی پلیٹ پہ لکھے یا کاغذ پر لکھ لے۔ لکھنے لئے زعفران کو عرق گلاب میں گھول لے اور باوضو لکھ کر پانی سے دھو کر مریض کو پلائے۔ انشاءاللہ تعالیٰ بند پیشاب کھل جائے گا۔ وہ آیت یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ كَاَنَّهُمْ يَوْمَ يَرَوْنَ مَا يُوْعَدُوْنَ لَمْ يَلْبَثُوْٓا اِلَّا سَاعَةً مِّنْ نَّهَارٍ ۭ بَلٰغٌ ۚ فَهَلْ يُهْلَكُ اِلَّا الْقَوْمُ الْفٰسِقُوْنَ ۝

## برائے صحت از بیماری و ہر مشکل کے حل کے لئے

ہر قسم کی بیماری سے نجات کے لئے مندرجہ ذیل کلمات باوضو آٹھ مرتبہ پڑھ کر دم کرے۔ اور اگر اپنی صحت کے لئے پڑھتا ہے تو دونوں ہاتھوں پر دم کرکے تمام بدن پر پھیر لے۔ اسی طرح اگر کوئی عورت ہے تو اس کے دونوں ہاتھوں پر دم کردے وہ اپنے تمام بدن پر پھیر لے۔ انشاءاللہ تعالیٰ صحت حاصل ہو گی۔ یہ عمل چند دن کرے انتہائی سخت بیماری سے بھی اس عمل کی برکت سے صحت حاصل ہوتی ہے۔

اسی طرح اگر کسی کو کوئی مشکل پیش آگئی ہو اور وہ پریشان ہو تو مندرجہ ذیل کلمات باوضو عرق گلاب میں زعفران گھول کر اس سے ایک پاک کاغذ پر لکھے اور باوضو موم جامہ کر کے گردن میں ڈال لے۔ یا مرد ہے تو سیدھے بازو پر باندھ لے، عورت ہے تو بائیں بازو پر باندھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جلد ہی تمام مشکلات ختم ہو جائیں گی۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ اَللّٰهُ قَدِيْمٌ اَزَلِيٌّ مُرِيْدٌ فَعَّالٌ وَّهُوَ قَائِمٌ بِلَا رَيْبٍ لَمْ يَزَلْ وَلَا يَزَالُ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ ۝

## برائے دفع دشمن

اگر کسی کا دشمن بہت ہی خطرناک ہو اور ہر وقت طرح طرح کی حرکتیں کر کے ستاتا ہو تو اس کے دفع ہونے کے لئے سورۃ القارعہ (پ ۳۰) سات بار پڑھ کر مٹی کے ڈھیلے پر دم کرے اور دشمن کے گھر میں وہ ڈھیلہ ڈال دے یا پھینک دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دشمن جلد ہی اس مکان سے چلا جائے گا۔

تنبیہ: یہ عمل انتہائی مجبوری کی حالت میں کرنا ہے بلاوجہ کسی کو پریشان کرنے کے لئے کرے گا تو خود نقصان اٹھائے گا اور تباہ و برباد ہوگا۔ لہذا انتہائی مجبوری کی حالت میں کرے۔ بلکہ کسی نیک عالم دین سے مشورہ کر کے کرے تو بہتر ہے۔



سورہ القارعۃ یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

اَلْقَارِعَةُ ۝ مَا الْقَارِعَةُ ۝ وَمَآ اَدْرٰىكَ مَا الْقَارِعَةُ ۝ يَوْمَ يَكُوْنُ النَّاسُ كَالْفَرَاشِ الْمَبْثُوْثِ ۝ وَتَكُوْنُ الْجِبَالُ كَالْعِهْنِ الْمَنْفُوْشِ ۝ فَاَمَّا مَنْ ثَقُلَتْ مَوَازِيْنُهٗ ۝ فَهُوَ فِيْ عِيْشَةٍ رَّاضِيَةٍ ۝ وَاَمَّا مَنْ خَفَّتْ مَوَازِيْنُهٗ ۝ فَاُمُّهٗ هَاوِيَةٌ ۝ وَمَآ اَدْرٰىكَ مَا هِيَهْ ۝ نَارٌ حَامِيَةٌ ۝

## برائے طلب عزت وجاہ ودولت

اگر کوئی شخص چاہتا ہو کہ لوگ اس کی عزت کریں اور لوگوں کے دلوں میں اس کا مقام پیدا ہو، ہر شخص اس کے ساتھ عاجزی سے پیش آئے اور اس کی آمدنی میں اضافہ ہو تو اس کو چاہیئے کہ سورج نکلنے کے بعد تین بار سورہ والشمس وضحٰہا (پ ۳۰) باوضو پڑھ لیا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ عزت و دولت خوب ملے گی اور تمام محلہ اور معاشرے میں اسے بلند مقام حاصل ہوگا۔

سورہ والشمس وضحٰہا یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

وَالشَّمْسِ وَضُحٰهَا ۝ وَالْقَمَرِ اِذَا تَلٰهَا ۝ وَالنَّهَارِ اِذَا جَلّٰهَا ۝ وَالَّيْلِ اِذَا يَغْشٰهَا ۝ وَالسَّمَآءِ وَمَا

بَنٰهَا ۝ وَالْاَرْضِ وَمَا طَحٰهَا ۝ وَنَفْسٍ وَّمَا
سَوّٰهَا ۝ فَاَلْهَمَهَا فُجُوْرَهَا وَتَقْوٰهَا ۝ قَدْ
اَفْلَحَ مَنْ زَكّٰهَا ۝ وَقَدْ خَابَ مَنْ دَسّٰهَا ۝
كَذَّبَتْ ثَمُوْدُ بِطَغْوٰهَا ۝ اِذِ انْۢبَعَثَ اَشْقٰهَا ۝
فَقَالَ لَهُمْ رَسُوْلُ اللّٰهِ نَاقَةَ اللّٰهِ وَسُقْيٰهَا ۝
فَكَذَّبُوْهُ فَعَقَرُوْهَا ۝ فَدَمْدَمَ عَلَيْهِمْ رَبُّهُمْ
بِذَنْۢبِهِمْ فَسَوّٰهَا ۝ وَلَا يَخَافُ عُقْبٰهَا ۝

## بچوں کے رونے سے باز رہنے کا نقش

اگر چھوٹا بچہ بہت روتا ہو اور بار بار ضد کرتا اور مچلتا ہو اور رو رو کر بُرا حال کر لیتا ہو تو ایسی صورت میں یہ نقش عرق گلاب میں زعفران گھول کر اس سے باوضو لکھے اور موم جامہ کر کے بچہ کے گلے میں باندھ دے۔ موم جامہ کالے یا نیلے کپڑے میں کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بچہ ضد کرنا چھوڑ دیگا۔ وہ نقش معظم یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱۱ | ۱۱۴ | ۱ |
| ۱۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۱۲ |
| ۳ | ۱۱۶ | ۱۰۹ | ۶ |
| ۱۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۱۵ |



## برائے امساک

اگر کسی کو سرعت انزال کا مرض ہو اور کمزوری محسوس کرتا ہو تو اس کے لئے عرق گلاب میں زعفران گھول کر اس سے باوضو یہ نقش لکھے اور موم جامہ کر کے کمر میں باندھ لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ طاقت مردمی کے ساتھ ساتھ امساک بھی ہوگا۔ وہ نقش معظم یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۳۰ | ۱ |
| ۲۹ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۳۲ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۳۱ |

## برائے امساک و انزال

اگر کسی کو سرعت انزال کے سبب پریشانی ہوتی ہو تو اس کے لئے مندرجہ ذیل نقش باوضو عرق گلاب میں زعفران گھول کر اس سے ایک پاک کاغذ پر لکھے اور موم جامہ کر کے کمر میں باندھ لے۔ جب تک کمر پر بندھا رہے گا انزال نہ ہو گا۔ جب تعویذ کو سرکا کر ناف پر لے آئے گا انزال ہو گا۔ وہ نقش معظم یہ ہے۔

(اگلے صفحے پر)

| | | | |
|---|---|---|---|
| له | ھے | ط | و |
| د | س | ح | و |
| ص | ک | ل | م |
| ح | ھ | ط | س |

## حاملہ عورت کا خون بند کرنا

اگر کسی عورت کو حمل کے دوران اچانک خون آنا شروع ہو جائے تو اس کے لئے یہ تعویذ بہت مجرب ہے۔ باوضو عرق گلاب میں زعفران گھول کر اس سے ایک پاک کاغذ پر لکھے۔ لکھنے کے دوران اکیس ۲۱ عدد الائچی اور اکیس ۲۱ عدد لونگ پاس رکھے اور تعویذ لکھنے کے بعد اکیس ۲۱ آدمیوں میں تقسیم کر دے اور تعویذ کو موم جامہ کر کے عورت کے پیٹ پر باندھ دے انشاء اللہ تعالیٰ خون فوراً بند ہو جائے گا اور حمل قائم رہے گا۔ وہ نقش یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳ | ۱۳ | ۵۳ | ۵۵ |
| ۱۷ | ۵۶ | ۲۳ | ۱۱ |

## حمل کے دوران خون جاری ہونا

اگر کسی عورت کے حمل ہو اور اسی دوران کسی وجہ سے



خون جاری ہو جائے تو اس کے لئے عرق گلاب میں زعفران گھول کر اس سے باوضو مندرجہ ذیل آیت لکھے اور موم جامہ کر کے حاملہ عورت کے باندھ دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ فوراً خون بند ہو جائے گا۔ وہ آیت اس طرح لکھنی ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ه

| |
|---|
| اِنْ كُلُّ نَفْسٍ لَّمَّا عَلَيْهَا حَافِظٌ فَلْيَنْظُرِ الْاِنْسَانُ |
| مِمَّ خُلِقَ خُلِقَ مِنْ مَّآءٍ دَافِقٍ يَّخْرُجُ مِنْ بَيْنِ الصُّلْبِ وَالتَّرَآئِبِ |

## مرگی کا علاج

اگر کسی کو مرگی کا مرض ہو تو اس کے لئے کبوتر سیاہ (کالا کبوتر) یا مرغ سیاہ (کالا مرغا) لے اور جس وقت ایک شخص اس جانور کو ذبح کرنا شروع کرے دوسرا شخص باوضو اس افسون کو ایک کاغذ پر لکھے۔ گوشت کو دھو کر پاک کر لے اور پندرہ ۱۵ بار کچے گوشت پر یہ افسون پڑھ کر دم کرے پھر اس گوشت کو پکائے اور گوشت پکنے کے بعد پندرہ ۱۵ بار اس پر یہ افسون پڑھ کر دم کرے اور مریض کو وہ تمام گوشت تھوڑا تھوڑا کر کے کھلا دے گوشت میں گھی اور مصالحے ڈال کر پکائے۔ کاغذ پر لکھا ہوا پانی میں گھول کر پلائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مریض صحتیاب ہو گا۔

وہ افسوں یہ ہے۔

مَظْرُوْقَ مَفَارِقَ اَمْطَلَ اَمُسَکَ اَمُسَکَ
اَمْدَرَ مِدْرَارِ بِحَقِّ کِرَامًا کَاتِبِیْنَ
یَعْلَمُوْنَ مَا تَفْعَلُوْنَ

## میاں بیوی میں باہمی محبت کے لئے

اگر میاں بیوی میں ناچاقی رہتی ہو اور ہر وقت کی کھٹ پھٹ سے گھر کا ماحول کشیدہ ہو گیا ہو تو اس کے لئے مندرجہ ذیل نقش باوضو عرق گلاب میں زعفران گھول کر اس سے لکھے اور پانی سے دھو کر دونوں میاں بیوی کو وہ پانی پلا دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دونوں میں آپس میں محبت پیدا ہو جائے گی اور ہر وقت کی لڑائی ختم ہو جائے گی۔ وہ نقش معظم یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| وانہ | وانہ | وانہ | وانہ |
| لحب | لحب | لحب | لحب |
| الخیر | الخیر | الخیر | الخیر |
| لشدید | لشدید | لشدید | لشدید |

## نیک نامی کے لئے

اگر کوئی شخص چاہتا ہو کہ وہ دنیا میں نیک نام اور



اچھے عنوان سے مشہور ہو جائے اور لوگ اس کی عزت و توقیر کریں تو اس کے لئے رات کو سونے سے قبل تین بار سورۃ والفجر (پ ۳۰) باوضو پڑھ لیا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ لوگوں میں نیک نام بن جائے گا۔

## اولاد نرینہ کے لئے

اگر کسی شخص کو اولاد نرینہ کی تمنا ہو اور اس کے لڑکا نہ ہوتا ہو تو اس کے لئے سورۃ والفجر (پ ۳۰) کو ایک سو بیس (۱۲۰) بار روزانہ باوضو پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ اس کے لڑکا پیدا ہوگا۔

سورۃ والفجر یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

وَالْفَجْرِ ۝ وَلَیَالٍ عَشْرٍ ۝ وَّالشَّفْعِ وَالْوَتْرِ ۝ وَ
الَّیْلِ اِذَا یَسْرِ ۝ هَلْ فِیْ ذٰلِکَ قَسَمٌ لِّذِیْ حِجْرٍ ۝
اَلَمْ تَرَ کَیْفَ فَعَلَ رَبُّکَ بِعَادٍ ۝ اِرَمَ ذَاتِ الْعِمَادِ ۝
الَّتِیْ لَمْ یُخْلَقْ مِثْلُهَا فِی الْبِلَادِ ۝ وَثَمُوْدَ الَّذِیْنَ
جَابُوا الصَّخْرَ بِالْوَادِ ۝ وَفِرْعَوْنَ ذِی الْاَوْتَادِ ۝
الَّذِیْنَ طَغَوْا فِی الْبِلَادِ ۝ فَاَکْثَرُوْا فِیْهَا الْفَسَادَ ۝
فَصَبَّ عَلَیْهِمْ رَبُّکَ سَوْطَ عَذَابٍ ۝ اِنَّ رَبَّکَ
لَبِالْمِرْصَادِ ۝ فَاَمَّا الْاِنْسَانُ اِذَا مَا ابْتَلٰىهُ رَبُّهٗ
فَاَکْرَمَهٗ وَنَعَّمَهٗ ۝ فَیَقُوْلُ رَبِّیْ اَکْرَمَنِ ۝ وَاَمَّا

إِذَا مَا ابْتَلٰىهُ فَقَدَرَ عَلَيْهِ رِزْقَهٗ ۙ فَيَقُوْلُ رَبِّيْٓ
اَهَانَنِ ۚ كَلَّا بَلْ لَّا تُكْرِمُوْنَ الْيَتِيْمَ ۙ وَلَا
تَحٰٓضُّوْنَ عَلٰى طَعَامِ الْمِسْكِيْنِ ۙ وَتَاْكُلُوْنَ
التُّرَاثَ اَكْلًا لَّمًّا ۙ وَّتُحِبُّوْنَ الْمَالَ حُبًّا جَمًّا ۗ
كَلَّآ اِذَا دُكَّتِ الْاَرْضُ دَكًّا دَكًّا ۙ وَّجَآءَ رَبُّكَ
وَالْمَلَكُ صَفًّا صَفًّا ۚ وَجِايْٓءَ يَوْمَئِذٍۭ بِجَهَنَّمَ ۙ
يَوْمَئِذٍ يَّتَذَكَّرُ الْاِنْسَانُ وَاَنّٰى لَهُ الذِّكْرٰى ۗ
يَقُوْلُ يٰلَيْتَنِيْ قَدَّمْتُ لِحَيَاتِيْ ۚ فَيَوْمَئِذٍ لَّا
يُعَذِّبُ عَذَابَهٗٓ اَحَدٌ ۙ وَّلَا يُوْثِقُ وَثَاقَهٗٓ
اَحَدٌ ۗ يٰٓاَيَّتُهَا النَّفْسُ الْمُطْمَئِنَّةُ ۙ ارْجِعِيْٓ
اِلٰى رَبِّكِ رَاضِيَةً مَّرْضِيَّةً ۚ فَادْخُلِيْ فِيْ عِبٰدِيْ ۙ
وَادْخُلِيْ جَنَّتِيْ ۧ

## بچھو کے ڈنک کا زہر ختم کرنا

اگر کسی کو بچھو، تتیا، بھڑ، شہد کی مکھی ڈنک مار دے اور اس کے سبب اس کو بہت تکلیف ہو رہی ہو تو اس کے لئے سورۃ لا اقسم بھذا البلد (پ ۳۰) کو سات مرتبہ پڑھ کر مریض کے ڈنک کی جگہ دم کر دے انشاءاللہ تعالیٰ فوراً ڈنک کے زہر کا اثر ختم ہو جائے گا اور مریض بھلا چنگا ہو جائے گا سورۃ لا اقسم بھذا البلد (پ ۳۰) یہ ہے۔

(اگلے صفحہ پر)



بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ
لَآ اُقْسِمُ بِهٰذَا الْبَلَدِ ۙ وَاَنْتَ حِلٌّۢ بِهٰذَا الْبَلَدِ ۙ
وَوَالِدٍ وَّمَا وَلَدَ ۙ لَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ فِيْ
كَبَدٍ ۗ اَيَحْسَبُ اَنْ لَّنْ يَّقْدِرَ عَلَيْهِ اَحَدٌ ۘ يَقُوْلُ
اَهْلَكْتُ مَالًا لُّبَدًا ۗ اَيَحْسَبُ اَنْ لَّمْ يَرَهٗٓ اَحَدٌ ۗ
اَلَمْ نَجْعَلْ لَّهٗ عَيْنَيْنِ ۙ وَلِسَانًا وَّشَفَتَيْنِ ۙ وَ
هَدَيْنٰهُ النَّجْدَيْنِ ۚ فَلَا اقْتَحَمَ الْعَقَبَةَ ۖ وَمَآ
اَدْرٰىكَ مَا الْعَقَبَةُ ۗ فَكُّ رَقَبَةٍ ۙ اَوْ اِطْعٰمٌ فِيْ
يَوْمٍ ذِيْ مَسْغَبَةٍ ۙ يَّتِيْمًا ذَا مَقْرَبَةٍ ۙ اَوْ مِسْكِيْنًا ذَا
مَتْرَبَةٍ ۗ ثُمَّ كَانَ مِنَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَتَوَاصَوْا
بِالصَّبْرِ وَتَوَاصَوْا بِالْمَرْحَمَةِ ۗ اُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ
الْمَيْمَنَةِ ۗ وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا بِاٰيٰتِنَا هُمْ اَصْحٰبُ
الْمَشْئَمَةِ ۗ عَلَيْهِمْ نَارٌ مُّؤْصَدَةٌ ۧ

## غائب شدہ شخص کی واپسی کے لئے

اگر کوئی بچہ یا بڑا غائب ہو گیا اور اس کا پتہ نہ چلتا ہو تو اس کے لئے سورۃ والضحیٰ (پ ۳۰) کو ایک ہزار (۱۰۰۰) بار باوضو پڑھے۔ انشاءاللہ تعالیٰ غائب شخص واپس آجائے گا۔

سورۃ والضحیٰ یہ ہے۔

(اگلے صفحہ پر)

بسم اللہ الرحمن الرحیم

والضحیٰ ۝ واللیل اذا سجیٰ ۝ ما ودعک ربک
وما قلیٰ ۝ وللاخرۃ خیر لک من الاولیٰ ۝
ولسوف یعطیک ربک فترضیٰ ۝ الم یجدک
یتیما فاٰوٰی ۝ ووجدک ضالا فہدیٰ ۝ و
وجدک عائلا فاغنیٰ ۝ فاما الیتیم فلا
تقہر ۝ واما السائل فلا تنہر ۝ واما بنعمۃ
ربک فحدث ۝

## برائے حب

جائز محبت کے لئے سات ڈلی (سات دانے) نمک کی لے اور ہر ڈلی پر ایک ایک بار یہ آیت پڑھ کر پھونکے اور ڈلی کو آگ میں ڈالتا جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ محبت پیدا ہو جائے گی۔ وہ آیت یہ ہے۔

اولم یر الانسان انا خلقنٰہ من نطفۃ
فاذا ہو خصیم مبین ۝

تنبیہ: یہ عمل صرف میاں بیوی، بیٹا بیٹی، ماں باپ، بھائی بہن کے لئے ہے۔ ناجائز کام کے لئے کرے گا تو نقصان اٹھائے گا لہٰذا سخت احتیاط کی ضرورت ہے۔



## برائے محبت

اگر کسی کی اولاد، یا والدین محبت سے خالی ہیں یا بہن بھائی میں محبت کی کمی ہے یا میاں بیوی میں اکثر ان بن رہتی ہے اس کے لئے یہ تین پلیتے باوضو لکھے اور تین رات کورے چراغ میں سرسوں کا تیل ڈال کر پلیتے کو لپیٹ کر اس پر روئی لپیٹ کر روزانہ بعد نماز عشاء جلائے اور مطلوب کے گھر کی طرف یا اگر گھر میں جس طرف سوتا ہے چراغ کی لو اسی طرف رکھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ محبت قائم ہو جائے گی۔ شیخ ابوالحسن خراسانی نے نو سال تک دنیا میں گھوم پھر کر سیاحت کی انہوں نے فرمایا کہ ان پلیتوں سے زیادہ مجرب عمل میں نے کوئی نہیں پایا۔ تین پلیتے یہ ہیں۔

پہلا پلیتہ

٨ ااا ٢ ھ ن اا ٧ ٥ اا اا ٥ ح ی

دوسرا پلیتہ

٨ ااا لا ٢ ھ اا ااا ٥٥٥٥٥ ص ااا ٢ وو اا

تیسرا پلیتہ

٨٨٧ ھ ن اا ٢ وو ر ٥٥ ٩٩ اا ی ہ م ہ م

ہر بلیۃ کے نیچے طالب اور اسکی والدہ کا نام، مطلوب اور اسکی والدہ کا نام لکھے۔

## عورت کے حمل میں جان پڑنا

اگر کسی عورت کا حمل تین ماہ کے بعد جان نہیں پکڑتا اور حرکت نہیں کرتا تو مندرجہ ذیل تعویذ عرق گلاب میں زعفران گھول کر اس سے دو عدد لکھے۔ ایک تعویذ پانی میں گھول کر عورت کو پلا دے اور دوسرا موم جامہ کر کے کالے کپڑے یا نیلے کپڑے یا کالے چمڑے میں سلوا کر گلے میں پہن لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ حمل جان پکڑ لے گا۔

وہ تعویذ یہ ہے۔

۷۸۶

یا اَللّٰہُ یا اَللّٰہُ یا اَللّٰہُ یا اَللّٰہُ یا اَللّٰہُ
یا اَللّٰہُ یا اَللّٰہُ یا اَللّٰہُ یا ھُوَ یا ھُوَ یا ھُوَ
یا ھُوَ یا ھُوَ یا ھُوَ یا ھُوَ یا ھُوَ یا ھُوَ
یا غَفُوْرُ یا غَفُوْرُ یا غَفُوْرُ یا غَفُوْرُ یا غَفُوْرُ
یا غَفُوْرُ یا غَفُوْرُ یا غَفُوْرُ یا غَفُوْرُ

## مرگی کے لئے تعویذ

اگر کسی کو مرگی کا مرض ہو تو اس کے لئے مندرجہ ذیل اسماء کو باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں



ڈال دے۔ تعویذ کو موم جامہ کرنے کے بعد کالے یا نیلے کپڑے میں سلوا لے یا کالے پاک چمڑے میں سلوا لے۔ وہ اسماء مندرجہ ذیل ہیں۔

حلیوس مریوس اریوس مرطوس
مینوس

## مرگی کے مرض سے صحت

اگر کسی کو مرگی کے دورے پڑتے ہوں اور کسی طرح مرض دور نہ ہوتا ہو تو مندرجہ ذیل نقش باوضو لکھے اور موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں ڈال دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مرگی کا مرض ختم ہو جائے گا۔

وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| عھ | ھع | و۷ | ع۷ |
| ۸۵ | ھ۷ | ع۷ | ع۷ |
| ۷۲ | ۷۷ | ۷۵ | ۷ھ۲ |
| ۹ع | ۸ھ | ع۷ | ۷۸ |

## برائے دفع مرگی

ایک سفید مرغ لے جس میں کوئی دوسرا رنگ نہ ہو اور اتنا بڑا ہو کہ اذان (بانگ) دیتا ہو اس کو جس وقت

ہر پلیتہ کے نیچے طالب اور اسکی والدہ کا نام، مطلوب اور اسکی والدہ کا نام لکھے۔

## عورت کے حمل میں جان پڑنا

اگر کسی عورت کا حمل تین ماہ کے بعد جان نہیں پکڑتا اور حرکت نہیں کرتا تو مندرجہ ذیل تعویذ عرق گلاب میں زعفران گھول کر اس سے دو عدد لکھے۔ ایک تعویذ پانی میں گھول کر عورت کو پلا دے اور دوسرا موم جامہ کر کے کالے کپڑے یا نیلے کپڑے یا کالے چمڑے میں سلوا کر گلے میں پہن لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ حمل جان پکڑ لے گا۔

وہ تعویذ یہ ہے۔

۷۸۶

یا اَللہُ یا اَللہُ یا اَللہُ یا اَللہُ یا اَللہُ یا اَللہُ
یا اَللہُ یا اَللہُ یا اَللہُ یا ھُوَ یا ھُوَ یا ھُوَ
یا ھُوَ یا ھُوَ یا ھُوَ یا ھُوَ یا ھُوَ یا ھُوَ
یا غَفُوْرُ یا غَفُوْرُ یا غَفُوْرُ یا غَفُوْرُ یا غَفُوْرُ
یا غَفُوْرُ یا غَفُوْرُ یا غَفُوْرُ یا غَفُوْرُ

## مرگی کے لئے تعویذ

اگر کسی کو مرگی کا مرض ہو تو اس کے لئے مندرجہ ذیل اسماء کو باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں



ڈال دے۔ تعویذ کو موم جامہ کرنے کے بعد کالے یا نیلے کپڑے میں سلوا لے یا کالے پاک چمڑے میں سلوا لے۔ وہ اسماء مندرجہ ذیل ہیں۔

حلیوس مریوس اریوس مرطوس مینوس

## مرگی کے مرض سے صحت

اگر کسی کو مرگی کے دورے پڑتے ہوں اور کسی طرح مرض دور نہ ہوتا ہو تو مندرجہ ذیل نقش باوضو لکھے اور موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں ڈال دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مرگی کا مرض ختم ہو جائے گا۔

وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ے ع | ۷و | ع ھ | ھ ع |
| ے ع | ۷ع | ۷ھ | ۸۵ |
| ۲ھے | ۷۵ | ےے | ۷۲ |
| ۷۸ | ے ع | ھ۸ | ع۹ |

## برائے دفع مرگی

ایک سفید مرغ لے جس میں کوئی دوسرا رنگ نہ ہو اور اتنا بڑا ہو کہ اذان (بانگ) دیتا ہو اس کو جس وقت

دوسرا آدمی ذبح کرے عامل اس وقت عرق گلاب میں زعفران گھول کر اس سے یہ طلسم لکھے اور موم جامہ کر کے مرگی والے کے گلے میں باندھ دے انشاء اللہ تعالیٰ مرگی کا مرض ختم ہو جائے گا۔ وہ طلسم یہ ہے۔

۱۵ ۱۵ ۱۰۷ ۷ ۸ ۳

## خواب بندی کے لئے

اگر کسی شخص کا بیٹا یا بیوی، یا بیوی کا شوہر اس کے پاس نہ آتے ہوں تو سات مرتبہ یہ آیت پڑھ کر چاقو یا چھری پر دم کرے اور چاقو یا چھری کو تکیے کے نیچے رکھ کر سر تکیے پر رکھ کر سو جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دیوانہ ہو کر چلا آئے گا۔ وہ آیت یہ ہے۔

وَجَعَلْنَا الَّيْلَ لِبَاسًا وَّجَعَلْنَا النَّهَارَ مَعَاشًا

## ہر مشکل کے حل کے لئے

اگر کسی کو مشکل پیش آگئی ہو اور مشکل حل نہ ہوتی ہو تو اس مشکل کے حل کے لئے جمعرات اور جمعہ کی درمیانی رات



میں آدھی رات کے وقت اٹھے اور غسل کرے اور دو رکعت نماز پڑھے۔ نماز کی پہلی رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد یہ آیت پڑھے۔

شَهِدَ اللّٰهُ اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ وَالْمَلٰٓئِكَةُ وَاُولُوا الْعِلْمِ قَآئِمًا بِالْقِسْطِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ اِنَّ الدِّيْنَ عِنْدَ اللّٰهِ الْاِسْلَامُ

اور دوسری رکعت میں سورۃ والضحیٰ پڑھے۔

سورۃ والضحیٰ یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

وَالضُّحٰى ۙ وَالَّيْلِ اِذَا سَجٰى ۙ مَا وَدَّعَكَ رَبُّكَ وَمَا قَلٰى ۙ وَلَلْاٰخِرَةُ خَيْرٌ لَّكَ مِنَ الْاُوْلٰى ۙ وَلَسَوْفَ يُعْطِيْكَ رَبُّكَ فَتَرْضٰى ۙ اَلَمْ يَجِدْكَ يَتِيْمًا فَاٰوٰى ۙ وَوَجَدَكَ ضَآلًّا فَهَدٰى ۙ وَوَجَدَكَ عَآئِلًا فَاَغْنٰى ۙ فَاَمَّا الْيَتِيْمَ فَلَا تَقْهَرْ ۙ وَاَمَّا السَّآئِلَ فَلَا تَنْهَرْ ۙ وَاَمَّا بِنِعْمَةِ رَبِّكَ فَحَدِّثْ

سلام پھیرنے کے بعد گیارہ بار یہ پڑھے۔

اَللّٰهُمَّ اَنْتَ الرَّبُّ وَاَنَا الْعَبْدُ فَمَنْ يَّدْعُ الْعَبْدُ اِلَّا الرَّبُّ يَارَبِّ۔

## نامرد انسان میں قوت مردمی پیدا کرنا

اگر کوئی نامرد ہو تو وہ اس دعا کو عرق گلاب میں زعفران

گھول کر اس سے باوضو لکھے اور پانی میں گھول کر روزانہ پی لیا کرے۔ یہ عمل چالیس۴۰ دن مسلسل بلاناغہ کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ قوّت مردمی بحال ہوجائے گی۔ وہ دعا یہ ہے

اَللّٰھُمَّ اَنْتَ الْخَالِقُ وَاَنَا الْمَخْلُوْقُ فَمَنْ یَّدْعُ الْمَخْلُوْقُ اِلَّا الْخَالِقُ یَارَبُّ۔

## اگر کسی عورت کا حمل کچّا گر جاتا ہو

اگر کسی عورت کا حمل جان نہیں پکڑتا اور کچّا گر جاتا ہے تو اس کے لئے یہ دعا باوضو عرق گلاب میں زعفران گھول کر اس سے لکھے اور موم جامہ کرکے عورت کے گلے میں ڈال دے۔

انشاء اللہ تعالیٰ حمل قائم رہے گا۔ وہ دعا یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ اَنْتَ الْبَاعِثُ وَاَنَا الْمَبْعُوْثُ فَمَنْ یَّدْعُ الْمَبْعُوْثُ اِلَّا الْبَاعِثُ یَارَبُّ۔

## بھول چوک کا خاتمہ

اگر کسی کو بھول کا مرض ہوگیا ہو اور ہر کام اور ہر بات بھول جایا کرتا ہو تو اس کے لئے عرق گلاب میں زعفران حل کرکے باوضو یہ دعا لکھے اور پانی میں گھول کر وہ پانی پی لے اور کاغذ کو پاک جگہ دفن کردے یا دریا میں ڈال دے یا جلادے۔ یہ عمل اکتالیس۴۱ دن کرے انشاء اللہ تعالیٰ یاد داشت مضبوط ہوجائے گی۔ وہ دعا یہ ہے (اگلے صفحہ پر)



اَللّٰھُمَّ اَنْتَ الْقَادِرُ وَاَنَا الْمَقْدُوْرُ فَمَنْ یَّدْعُ الْمَقْدُوْرُ اِلَّا الْقَادِرُ۔

## لڑکا ہونے کے لئے

اگر کسی عورت کے لڑکیاں ہوتی ہوں اور لڑکا نہ ہوتا ہو اسے بڑی آرزو ہو کہ لڑکا ہوجائے تو اس کے لئے جب عورت کا حمل تین ماہ ہوجائے تو یہ دعا باوضو سات بار پڑھ کر شکر پر یا مٹھائی پر دم کرے اور عورت کو کھلادے۔

انشاء اللہ تعالیٰ لڑکا پیدا ہوگا۔ وہ دعا یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ اَنْتَ الْمَالِكُ وَاَنَا الْمَمْلُوْكُ فَمَنْ یَّدْعُ الْمَمْلُوْكُ اِلَّا الْمَالِكُ یَارَبُّ

## رزق کی تنگی دور کرنا

اگر کسی کی روزی تنگ ہو آمدنی کم اور خرچ زیادہ ہو تو اس کے لئے بعد نماز عشاء یہ دعا تیرہ۱۳ بار پڑھا کرے۔

انشاء اللہ تعالیٰ اس کا رزق بڑھ جائے گا اور آمدنی میں برکت ہوگی اور روزی خوب ملے گی۔

وہ دعا یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ اَنْتَ الْغَنِیُّ وَاَنَا الْفَقِیْرُ فَمَنْ یَّدْعُ الْفَقِیْرُ اِلَّا الْغَنِیُّ یَارَبُّ۔

# جان، مال، غلّہ کی حفاظت

جان، مال، غلّہ کی حفاظت کے لئے باوضو یہ آیت لکھ کر مال اور غلّے کے ذخیرے میں رکھ دے اور جان کی حفاظت کے لئے موم جامہ کرکے گلے میں ڈال لے۔ انشاءاللہ تعالیٰ ہر طرح محفوظ رہے گا۔ اگر سفر میں جا رہا ہے تب بھی محفوظ رہے گا۔ وہ آیت یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○ ذٰلِکَ فَضْلُ اللّٰہِ یُؤْتِیْہِ مَنْ یَّشَآءُ ؕ وَاللّٰہُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِیْمِ ○

## دل کے درد کا علاج

دل کے درد کے لئے چینی کی پلیٹ پر سورہ فاتحہ لکھ کر پانی سے دھو کر وہ پانی دل کے مریض کو پلایا جائے۔ درد بفضلہ تعالیٰ جاتا رہے گا۔ سورہ فاتحہ یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ۙ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۙ مٰلِکِ یَوْمِ الدِّیْنِ ؕ اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ ؕ اِھْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ ۙ صِرَاطَ الَّذِیْنَ اَنْعَمْتَ عَلَیْھِمْ ۙ غَیْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَیْھِمْ وَلَا الضَّآلِّیْنَ ؑ



# چور کا نام پتہ لگانا

مندرجہ ذیل کلمات باوضو ایک کاغذ پر لکھ کر سر کے تکیہ کے نیچے رکھ کر رات کو سو جائے چور کی شکل خواب میں نظر آجائے گی۔ شرط یہ ہے کہ پہلے پچاس روپے کی مٹھائی مؤکلان اور حضرت شیخ عبدالقادر جیلانیؒ کے ایصال ثواب کے لئے بچوں میں تقسیم کردے۔ سوتے وقت منہ قبلہ کی طرف ہو سر شمال کی طرف اور پاؤں جنوب کی طرف دائیں کروٹ باوضو سوئے، بستر پاک ہو۔

تنبیہ: محض خواب میں نظر آنے سے کسی کو یقینی چور سمجھنا یا اس پر ظلم کرنا کسی طرح جائز نہیں ہے۔ یہ ایک ظنی معاملہ ہے یقینی نہیں ہے لیکن اس طریقے سے چور کا پتہ لگ جائے تو اچھا ہے۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ○ مَالِکِ یَوْمِ الدِّیْنِ عِیْسٰی رُوْحُ اللّٰہِ لِکَلِمَۃٍ طَیِّبَۃٍ مَّا فَطَہٗ یَا اِلٰھِیْ مَالِکُ

## چور کو تکلیف پہنچے

مندرجہ ذیل طلسم باوضو لکھ کر لپیٹ کر پرانی قبر میں دفن کردے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جلد ہی مال لاکر واپس کردے گا نہ کرے گا تو تکلیف میں مبتلا رہے گا۔

وہ طلسم یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ہ مَالِكُ

یَا قَادِرُ اع ۱۹۳ ۴ ۱۱ ۲۸ ۱۴ اح در ۱۹۱۱ ۴ ما و ۲۰

الٰہی ببرکت این حروف ہر کہ دزد باشد او را بیماری شود تا دزد حاضر شود

## سورۂ مزمل کا نقش اور اسکی زکوٰۃ

سورۂ مزمل کا نقش چھوٹے بچوں کی ہر بیماری کے لئے بہت مفید ہے۔ باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے گلے میں ڈالے لیکن شرط یہ ہے کہ اس کی زکوٰۃ ادا کرے۔ زکوٰۃ کا طریقہ یہ ہے کہ چالیس دن روزہ رکھے ناغہ نہ کرے اور افطار صرف چاول اور دودھ سے کرے اس میں سفید شکر ملائے کسی اور قسم کا مٹھاس یا گڑ یا شکر نہ ملاتے۔ اور روزانہ بعد از نماز عشاء سورۂ مزمل بہتر بار باوضو پڑھے۔ جب عمل میں آجائے تو چاند دیکھنے کے بعد یکم تاریخ چاند سے دس تاریخ چاند تک لکھ کر رکھ لے۔ جس مقصد کے لئے لکھنا ہو لکھ کر رکھ لے۔ سورۂ مزمل کا نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۳۰۰۹۰ | ۳۰۰۹۰ | ۳۰۰۹۰ | ۳۰۰۹۰ |
| ۳۰۰۹۰ | ۳۰۰۹۰ | ۳۰۰۹۰ | ۳۰۰۹۰ |
| ۲۰۰۹۰ | ۳۰۰۹۰ | ۳۰۰۹۰ | ۳۰۰۹۰ |
| ۳۰۰۹۰ | ۳۰۰۹۰ | ۲۰۰۹۰ | ۳۰۰۹۰ |



## برائے دفع نظر بد

اگر کسی بچے کو نظر بد لگی ہو جس کے سبب ضد کرتا ہو، بلا وجہ روتا ہو، کھانا نہ کھاتا ہو، سست رہتا ہو، یا بخار اور دیگر امراض میں مبتلا ہو گیا ہو تو اس کے لئے یہ نقش باوضو لکھے اور موم جامہ کر کے بچے کے گلے میں ڈال دے انشاء اللہ تعالیٰ بچہ نظر بد سے محفوظ رہے گا۔

وہ نقش معظم یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| سلام | قولا | من رب |
| رحیم | سلام | قولا |
| من رب | رحیم | یا اللہ |

## چور کا معلوم کرنا

چور کا نام معلوم کرنے کے لئے زمین کو مٹی سے لیپ دیں اس کے بعد اس میں ٹوپی والی میخ لوہے کی گاڑ دیں اور کسی چماری عورت کی جوتی اس کیل پر رکھ دیں اور تمام ان افراد کا نام لینا شروع کریں جن پر چوری کا شبہ ہو۔ یعنی کہیں کہ جمرود خان بن شکیلہ نے چوری کا فلاں فلاں مال لیا ہے۔ اسی طرح ہر شخص کا نام لیتے رہیں جب چور کا نام پکارا جائے گا جوتی کیل پر چکر کاٹے گی۔ اسی طرح

چور کا نام معلوم ہو جائے گا۔

## چوروں کا پتہ لگانا

ایک کمرے کو مٹی سے لیپ کر اس میں ایک میخ لوہے کی ٹھونک دیں جس میں زنجیر بندھی ہو اور میخ کے سر پر ایک پھایہ عطر کا لگا دیں۔ اور جن لوگوں پر شبہ ہو ان کا نام مع والدہ کے نام کے پکار کر کہیں چور کے زنجیر کے ساتھ ہاتھ باندھو اور جس کا نام پکارا جائے اسے کہا جائے کہ اپنی دائیں ہاتھ کی ہتھیلی کیل پر رکھے۔ چور کا ہاتھ میخ پر نہ رکھا جا سکے گا۔ بس چور کا نام اور شکل معلوم ہو جائے گی۔

تنبیہ: یہ سب ظنی عمل ہیں۔ ان کی بنیاد پر کسی کو چور قرار دینا، اس پر ظلم کرنا، اس کو بدنام کرنا کسی طرح بھی شرعاً جائز نہیں ہے بلکہ چور معلوم کرنے کا ایک انداز ہے۔

## ہر قسم کے بخار کے لئے

بخار چاہے کسی قسم کا ہو، روزانہ آنے والا ہو یا تیسرے دن کا یا کسی اور قسم کا تمام کے لئے تین عدد پاک ٹھیکری لے ان ٹھیکریوں پر الگ الگ یہ تین الفاظ لکھے اور ایک ٹھیکری کو کپڑے میں لپیٹ کر مریض کے سیدھے ہاتھ پر باندھ دے آٹھ گھنٹے بعد اتار کر وہ ٹھیکری کنویں میں ڈال دے۔ (یا دریا، نہر، سمندر، چشمہ



تالاب، جھیل، جو بھی قریب ہو اس میں ڈال دے) دوسرے روز دوسری ٹھیکری کپڑے میں لپیٹ کر سیدھے بازو پر باندھ دے، آٹھ گھنٹے کے بعد کھول کر کنویں میں ڈال دے۔ تیسرے دن تیسری ٹھیکری کپڑے میں باندھ کر دائیں بازو پر باندھ دے آٹھ گھنٹے کے بعد کھول کر اسے کنویں میں ڈال دے۔ ٹھیکری پر لکھنے کے الفاظ یہ ہیں۔

اول روز کی ٹھیکری پر یہ لفظ لکھے۔ یَا مُحِیْطُ

دوسرے روز کی ٹھیکری پر یہ لفظ لکھے۔ یَا مُحِیْطَطُ

تیسرے روز کی ٹھیکری پر یہ لفظ لکھے۔ یَا مُحِیْطَطَا

## تیسرے دن کے بخار کا علاج

اگر کسی شخص کو تیسرے دن کا بخار آتا ہو تو تین پتے پیپل کے توڑ کر لائے اور ہر پتہ پر الگ الگ یہ آیت باوضو لکھے اور روزانہ ایک پتہ جسم پر ملتا رہے۔ سر، ہاتھ اور سینہ اور کمر پر ملے ناف سے اوپر اوپر اور اس پتے کو کنویں میں ڈال دے یا کسی پاک جگہ میں جہاں لوگوں کی آمد و رفت نہ ہو دفن کر دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بخار اتر جائے گا۔ یہ عمل مسلسل تین دن کرے۔

وہ آیت ہے۔

فَلَمَّا تَجَلّٰى رَبُّهٗ لِلْجَبَلِ جَعَلَهٗ دَكًّا وَّخَرَّ مُوْسٰى صَعِقًا ۚ

## حمل کی حفاظت کے لئے

بچے کے مسان سے محفوظ رہنے اور حمل گرنے سے محفوظ رہنے کے لئے اور دیگر نسوانی امراض کے لئے نو تار (دھاگے) نیلے رنگ کے لے دھاگے اتنے بڑے ہوں کہ عورت کی کمر میں باندھے جا سکیں۔ پہلے تین مرتبہ درود شریف پڑھے۔ اس کے بعد ایک مرتبہ یہ آیت پڑھے پھر تین مرتبہ درود شریف پڑھے اور دھاگوں میں ایک گرہ دے دے۔ اسی طرح نو مرتبہ پڑھے اور نو گرہ دے اور ہر گرہ پر پڑھ کر دم کرے (پھونک مارے) اور کمر میں باندھ لے۔

درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ
كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰٓی اِبْرَاهِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاهِیْمَ
اِنَّكَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ۝
اَللّٰھُمَّ بَارِكْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِ مُحَمَّدٍ
كَمَا بَارَكْتَ عَلٰٓی اِبْرَاهِیْمَ وَعَلٰٓی اٰلِ اِبْرَاهِیْمَ
اِنَّكَ حَمِیْدٌ مَّجِیْدٌ ۝

آیت مبارکہ یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ وَاصْبِرْ
وَمَا صَبْرُكَ اِلَّا بِاللّٰهِ وَلَا تَحْزَنْ عَلَیْهِمْ
وَلَا تَكُ فِیْ ضَیْقٍ مِّمَّا یَمْكُرُوْنَ ۝ اِنَّ اللّٰهَ



مَعَ الَّذِیْنَ اتَّقَوْا وَّالَّذِیْنَ هُمْ مُّحْسِنُوْنَ ۝

## برائے حفاظتِ حمل

نیلا دھاگہ موٹا لے اور اس پر مندرجہ ذیل آیت نو بار پڑھ کر نو گرہ لگائے اور دم کرے اور حاملہ کے گلے میں باندھ دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ حمل محفوظ رہے گا۔ بچہ ہونے کے بعد بچہ کو نہلا کر یہ دھاگہ اس کے گلے میں ڈال دے اور سات سال تک پڑا رہنے دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بچہ بھی ہر مرض اور بلا اور آسیب کے اثر سے محفوظ رہے گا۔

وہ آیت یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ وَاصْبِرْ
وَمَا صَبْرُكَ اِلَّا بِاللّٰهِ وَلَا تَحْزَنْ عَلَیْهِمْ
وَلَا تَكُ فِیْ ضَیْقٍ مِّمَّا یَمْكُرُوْنَ ۝ اِنَّ اللّٰهَ
مَعَ الَّذِیْنَ اتَّقَوْا وَّالَّذِیْنَ هُمْ مُّحْسِنُوْنَ ۝

## آدمی اور گھوڑے کے پیٹ میں درد کے لئے

اگر کوئی آدمی یا گھوڑا پیٹ کے درد سے بے کل اور بے چین ہو اور کسی طور سے آرام نہ آتا ہو تو اس کے لئے مندرجہ ذیل نقش باوضو لکھے اور پانی میں گھول کر پلائے انشاء اللہ تعالیٰ پیٹ کے درد سے فوراً آرام آئے گا۔ وہ نقش یہ ہے
(نقش کے اندر عدد چال کو ظاہر کرنے کے لئے ہے۔ ان کا نقش سے

کوئی تعلق نہیں ہے صرف چال کے مطابق حروف اسماء
لکھنے سے بھی نقش کام کرے گا)۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| یا خبیر ۲ | یا حیُّ ۹ | یا واحدُ ۴ |
| یا کبیرُ ۷ | یا بصیرُ ۵ | یا لطیفُ ۳ |
| یا بارئُ ۶ | یا جلیلُ ۱ | یا قدیرُ ۸ |

## برائے دفع درد پیٹ

پیٹ کا پھولنا، گیس کا پیدا ہونا، پیٹ میں شدید درد ہونا، پیٹ پر سوجن کے آثار ظاہر ہونا اس کے لئے باوضو اس طلسم کو لکھے اور پانی سے دھو کر چند دن پلائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ضرور فائدہ ہوگا۔ وہ الفاظ یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۔ اِهْیَا اَشْرَاهِیَا
تَمْخِیْثًا تَمْخِیْثًا اِهْیَا اَشْرَاهِیَا۔

## درد زہ (بچہ ہونے کا درد) کے لئے

اگر عورت کو درد زہ میں بہت تکلیف ہو تو سورۃ اقرا ایک پلیٹ پر باوضو لکھے اور پانی سے دھو کر عورت کو



وہ پانی پلائے انشاء اللہ تعالیٰ عورت کے سہولت کے ساتھ اولاد ہوگی درد زہ کی تکلیف سے نجات حاصل ہوگی۔
(سورۃ اقرا پ ۳۰ میں ہے)۔

## دشمن کو بھگانے کے لئے

دشمن کو بھگانے کے لئے سات بار سورۃ اقرا باوضو روزانہ پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ چند دن میں دشمن وہ جگہ چھوڑ کر بھاگ جائے گا۔ سورہ اقرا یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ
اِقْرَاْ بِاسْمِ رَبِّكَ الَّذِیْ خَلَقَ ۚ خَلَقَ الْاِنْسَانَ
مِنْ عَلَقٍ ۚ اِقْرَاْ وَرَبُّكَ الْاَكْرَمُ ۙ الَّذِیْ
عَلَّمَ بِالْقَلَمِ ۙ عَلَّمَ الْاِنْسَانَ مَا لَمْ یَعْلَمْ ؕ
كَلَّآ اِنَّ الْاِنْسَانَ لَیَطْغٰۤى ۙ اَنْ رَّاٰهُ اسْتَغْنٰى ؕ
اِنَّ اِلٰى رَبِّكَ الرُّجْعٰى ؕ اَرَءَیْتَ الَّذِیْ یَنْهٰى ۙ
عَبْدًا اِذَا صَلّٰى ؕ اَرَءَیْتَ اِنْ كَانَ عَلَى الْهُدٰۤى ۙ
اَوْ اَمَرَ بِالتَّقْوٰى ؕ اَرَءَیْتَ اِنْ كَذَّبَ وَتَوَلّٰى ؕ
اَلَمْ یَعْلَمْ بِاَنَّ اللّٰهَ یَرٰى ؕ كَلَّا لَىٕنْ لَّمْ یَنْتَهِ ۙ
لَنَسْفَعًا بِالنَّاصِیَةِ ۙ نَاصِیَةٍ كَاذِبَةٍ خَاطِئَةٍ ۚ
فَلْیَدْعُ نَادِیَهٗ ۙ سَنَدْعُ الزَّبَانِیَةَ ۙ كَلَّا ؕ
لَا تُطِعْهُ وَاسْجُدْ وَاقْتَرِبْ ۩ السجدة

نوٹ: اس سورت کو پڑھنے کے بعد سات بار سجدے کرے۔

# آنکھوں کی روشنی قائم رہنے کے لئے

آنکھوں کی روشنی قائم رہنے کے لئے سورۃ اِنَّآ اَنْزَلْنٰهُ فِیْ لَیْلَةِ الْقَدْرِ اکیس ۲۱ بار باوضو پڑھے اور دونوں ہتھیلیوں پر دم کر کے دونوں آنکھوں پر پھیر لے۔ یہ عمل روزانہ کسی وقت کر لیا کرے۔ انشاءاللہ تعالیٰ آنکھوں کی روشنی قائم رہے گی۔

سورۃ اِنَّآ اَنْزَلْنٰهُ یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

اِنَّآ اَنْزَلْنٰهُ فِیْ لَیْلَةِ الْقَدْرِ ۝ وَمَآ اَدْرٰىكَ مَا لَیْلَةُ الْقَدْرِ ۝ لَیْلَةُ الْقَدْرِ خَیْرٌ مِّنْ اَلْفِ شَهْرٍ ۝ تَنَزَّلُ الْمَلٰٓئِكَةُ وَالرُّوْحُ فِیْهَا بِاِذْنِ رَبِّهِمْ مِّنْ كُلِّ اَمْرٍ ۝ سَلٰمٌ هِیَ حَتّٰى مَطْلَعِ الْفَجْرِ ۝

## حمل قائم ہونے کے لئے

اگر کسی عورت کے حمل قائم نہ رہتا ہو اور وہ اس سبب سے پریشان رہتی ہو تو بروز منگل باوضو سورۃ اِذَا زُلْزِلَتِ الْاَرْضُ (پوری سورت) باوضو لکھے اور بارش کے پانی سے دھو کر وہ پانی عورت کو پلا دے۔ انشاءاللہ تعالیٰ حمل ٹھہر جائے گا۔ سورۃ اِذَا زُلْزِلَتِ الْاَرْضُ



یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

اِذَا زُلْزِلَتِ الْاَرْضُ زِلْزَالَهَا ۝ وَاَخْرَجَتِ الْاَرْضُ اَثْقَالَهَا ۝ وَقَالَ الْاِنْسَانُ مَا لَهَا ۝ یَوْمَئِذٍ تُحَدِّثُ اَخْبَارَهَا ۝ بِاَنَّ رَبَّكَ اَوْحٰى لَهَا ۝ یَوْمَئِذٍ یَّصْدُرُ النَّاسُ اَشْتَاتًا ۝ لِّیُرَوْا اَعْمَالَهُمْ ۝ فَمَنْ یَّعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ خَیْرًا یَّرَهٗ ۝ وَمَنْ یَّعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ شَرًّا یَّرَهٗ ۝

## مرد کی قوت مردمی کھولنا

اگر کسی مرد کی قوت مردمی باندھ دی گئی ہو اور ناکارہ ہو گیا ہو تو اس کے لئے باوضو ایک پاک کاغذ پر سورۃ والعدیات لکھے اور اونٹنی کے دودھ سے دھو کر اس شخص کو پلائے۔ انشاءاللہ تعالیٰ اسی وقت اس مرد کی قوت مردمی کھل جائے گی۔ سورۃ والعدیات یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

وَالْعٰدِیٰتِ ضَبْحًا ۝ فَالْمُوْرِیٰتِ قَدْحًا ۝ فَالْمُغِیْرٰتِ صُبْحًا ۝ فَاَثَرْنَ بِهٖ نَقْعًا ۝ فَوَسَطْنَ بِهٖ جَمْعًا ۝ اِنَّ الْاِنْسَانَ لِرَبِّهٖ لَكَنُوْدٌ ۝ وَاِنَّهٗ عَلٰى ذٰلِكَ لَشَهِیْدٌ ۝ وَاِنَّهٗ لِحُبِّ الْخَیْرِ لَشَدِیْدٌ ۝ اَفَلَا یَعْلَمُ اِذَا بُعْثِرَ

مَا فِی الْقُبُوْرِ ۙ وَحُصِّلَ مَا فِی الصُّدُوْرِ ۙ اِنَّ رَبَّهُمْ بِهِمْ یَوْمَئِذٍ لَّخَبِیْرٌ ۙ ع

## پیٹ کے درد کے لئے

اگر کسی کے پیٹ میں درد رہتا ہو تو الھکم التکاثر (پوری سورت) کو روزانہ تین بار پڑھ کر پانی پر دم کر کے وہ پانی پی لیا کرے یہ عمل چند دن کرے انشاء اللہ تعالیٰ پیٹ کے درد سے آرام آجائے گا۔

سورۃ الھکم التکاثر یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

اَلْهٰكُمُ التَّكَاثُرُ ۙ حَتّٰى زُرْتُمُ الْمَقَابِرَ ۝ كَلَّا سَوْفَ تَعْلَمُوْنَ ۙ ثُمَّ كَلَّا سَوْفَ تَعْلَمُوْنَ ۝ كَلَّا لَوْ تَعْلَمُوْنَ عِلْمَ الْيَقِيْنِ ۝ لَتَرَوُنَّ الْجَحِيْمَ ۙ ثُمَّ لَتَرَوُنَّهَا عَيْنَ الْيَقِيْنِ ۙ ثُمَّ لَتُسْئَلُنَّ يَوْمَئِذٍ عَنِ النَّعِيْمِ ۝ ع

## روزی کا بڑھانا

اگر کسی کی روزی کم ہو اور اس کا گذارہ کم آمدنی کی وجہ سے مشکل سے ہوتا ہو تو اس کے لئے یہ عمل بہت مجرب ہے چاند کی پہلی تاریخ سے شروع کرے اس عمل میں کوئی پرہیز نہیں ہے۔ روزانہ بعد نماز فجر درود شریف تین بار اس کے



بعد پانچ سو بار بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ کے ساتھ پڑھے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ وَعِنْدَهٗ مَفَاتِحُ الْغَيْبِ لَا يَعْلَمُهَآ اِلَّا هُوَ ۝

اس کے بعد تین بار درود شریف پڑھے۔ اس کا ثواب حضور اکرم حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی روح مبارک کو بخشے اس کے بعد اپنے مطلب کی دعا کرے۔ اس عمل کی برکت سے انشاء اللہ تعالیٰ رزق میں برکت ہوگی، خوب رزق ملے گا۔

## برائے فتوحات، غیب سے روزی ملنا

اس عمل کی برکت سے اللہ تعالیٰ روزی کا سامان غیب سے کرے گا۔ یا کوئی چیز خریدنی ہے، مکان بنانا ہے، شادی کرنی ہے یا اور کسی کا قرضہ ادا کرنا ہے تو اس کے لئے اول و آخر ایک ایک سو بار درود شریف درمیان میں تین سو بہتر (۳۷۲) بار یہ کلمات باوضو پڑھے۔ چاند دیکھ کر پہلی تاریخ سے عمل شروع کرے اور بہتر (۷۲) دن بلاناغہ عمل کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ غیب سے فتوحات کا دروازہ کھل جائے گا۔

درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓى اٰلِ مُحَمَّدٍ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰٓى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰٓى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ط

اَللّٰهُمَّ بَارِكْ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ
كَمَا بَارَكْتَ عَلٰى اِبْرَاهِيْمَ وَعَلٰى اٰلِ اِبْرَاهِيْمَ
اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ؕ

وہ کلمات یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔ يَا بَاسِطُ
يَا بَاسِطَ الَّذِيْ يَبْسُطُ الرِّزْقَ لِمَنْ يَّشَآءُ بِغَيْرِ
حِسَابٍ ؕ

اس کو ختم کرکے اپنے مطلب کی دعا مانگے اور فراخی رزق کی دعا کرے اور رزق میں برکت کی دعا مانگے۔

## حمل قائم ہونے کے لئے اور حمل قائم رہنے کے لئے

اگر کسی عورت کا حمل قائم نہ رہتا ہو یا قرار نہ پاتا ہو تو اس کے لئے سات عدد سپاری (چھالیہ) ثابت لے اور ہر سپاری پر اول وآخر درود شریف تین تین بار پڑھے اور سورۃ وَیْلٌ لِّکُلِّ (پ ۳۰) ایک بار پڑھ کر سپاری پر دم کرے۔ اس طرح ساتوں سپاری پر دم کرکے عورت کو دے وہ اس کے ٹکڑے کرے ماہواری سے فارغ ہوکر غسل کرنے کے بعد چند ٹکڑے روز کھالیا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ حمل ٹھہرے گا اور قائم رہے گا اور اولاد پیدا ہوگی۔ سورۃ وَیْلٌ لِّکُلِّ (پ ۳۰) یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ
وَيْلٌ لِّكُلِّ هُمَزَةٍ لُّمَزَةِ ۙ الَّذِيْ جَمَعَ مَالًا



وَّعَدَّدَهٗ ۙ يَحْسَبُ اَنَّ مَالَهٗۤ اَخْلَدَهٗ ۚ كَلَّا لَيُنْۢبَذَنَّ
فِي الْحُطَمَةِ ۖ وَمَآ اَدْرٰىكَ مَا الْحُطَمَةُ ؕ نَارُ اللّٰهِ
الْمُوْقَدَةُ ۙ الَّتِيْ تَطَّلِعُ عَلَى الْاَفْـِٕدَةِ ؕ اِنَّهَا
عَلَيْهِمْ مُّؤْصَدَةٌ ۙ فِيْ عَمَدٍ مُّمَدَّدَةٍ ۧ

## پیٹ کے درد سے نجات

اگر کسی کے اکثر پیٹ میں درد رہتا ہو اور درد کی وجہ سے بے چین رہتا ہو تو سورۃ الھٰکم التکاثر (پوری سورت) باوضو روزانہ تین بار پڑھا کرے۔ اول وآخر درود شریف تین تین بار ضرور پڑھے اور پانی پر دم کرکے وہ پانی پی لے۔ اگر دوسرے مریض کے لئے پڑھتا ہے تو اسے پانی پر دم کرکے پلادیا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ پیٹ کے درد سے آرام آجائے گا۔

سورۃ الھٰکم التکاثر یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ
اَلْهٰىكُمُ التَّكَاثُرُ ۙ حَتّٰى زُرْتُمُ الْمَقَابِرَ ؕ
كَلَّا سَوْفَ تَعْلَمُوْنَ ۙ ثُمَّ كَلَّا سَوْفَ
تَعْلَمُوْنَ ؕ كَلَّا لَوْ تَعْلَمُوْنَ عِلْمَ الْيَقِيْنِ ؕ
لَتَرَوُنَّ الْجَحِيْمَ ۙ ثُمَّ لَتَرَوُنَّهَا عَيْنَ
الْيَقِيْنِ ۙ ثُمَّ لَتُسْـَٔلُنَّ يَوْمَئِذٍ عَنِ
النَّعِيْمِ ۧ

# پیٹ کے درد کا علاج

پیٹ کے درد کے لئے سورہ والعصر (پ ۳۰) پوری سورت گیارہ نمک کے ٹکڑوں پر ایک ایک مرتبہ پڑھے اول و آخر تین تین مرتبہ درود شریف بھی پڑھے۔ اور مریض کو کھانے کے لئے دے دے۔ وہ صبح و شام اور کھانا کھانے کے بعد تھوڑا تھوڑا روزانہ چوس لیا کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ پیٹ کے درد سے آرام آجائے گا۔ سورۂ والعصر یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

وَالْعَصْرِ ۙ اِنَّ الْاِنْسَانَ لَفِيْ خُسْرٍ ۙ اِلَّا الَّذِيْنَ
اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ وَتَوَاصَوْا بِالْحَقِّ ۙ
وَتَوَاصَوْا بِالصَّبْرِ

## دشمن کو مہربان کرنا

اگر کسی کا کوئی جانی دشمن ہو اور وہ نقصان پہنچانے کے درپئے رہتا ہو تو اس سے حفاظت کے لئے سورہ الم ترکیف (پوری سورت) تیس ہزار (۳۰۰۰۰) مرتبہ پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ دشمن مہربان ہو جائے گا۔

سورۂ الم ترکیف یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلَمْ تَرَ كَيْفَ فَعَلَ رَبُّكَ بِاَصْحٰبِ الْفِيْلِ ۙ اَلَمْ



يَجْعَلْ كَيْدَهُمْ فِيْ تَضْلِيْلٍ ۙ وَّاَرْسَلَ عَلَيْهِمْ
طَيْرًا اَبَابِيْلَ ۙ تَرْمِيْهِمْ بِحِجَارَةٍ مِّنْ سِجِّيْلٍ ۙ
فَجَعَلَهُمْ كَعَصْفٍ مَّاْكُوْلٍ

## روزی میں اضافہ اور نظر بد سے کھانا محفوظ

اگر کسی کی روزی تنگ ہو اور کم آمدنی میں گزارہ مشکل سے ہوتا ہو تو بعد نماز مغرب سورۂ لِاِيْلٰفِ قُرَيْشٍ (مکمل سورت) کو دو سو مرتبہ پڑھے۔ اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھے۔ اور کھانے پر اگر کسی کی نظر بد لگ جائے اور اس کھانے سے بیمار ہونے کا ڈر ہو تو سورۂ لایلف ایک بار پڑھ کر کھانے پر دم کر کے کھانا کھالے۔ انشاء اللہ تعالیٰ نظر بد کے کھانے سے بیمار نہ ہوگا۔

سورۂ لایلف قریش یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

لِاِيْلٰفِ قُرَيْشٍ ۙ اٖلٰفِهِمْ رِحْلَةَ الشِّتَآءِ
وَالصَّيْفِ ۚ فَلْيَعْبُدُوْا رَبَّ هٰذَا الْبَيْتِ ۙ
الَّذِيْٓ اَطْعَمَهُمْ مِّنْ جُوْعٍ ۙ وَّاٰمَنَهُمْ
مِّنْ خَوْفٍ

## برائے لڑکا پیدا ہونے کے لئے

جو شخص روزانہ باوضو تین بار درود شریف اس کے بعد

سورۃ ارءیت الذی (پوری سورت) اکتالیس بار آخر میں
تین بار درود شریف کا معمول بنالے گا اور اس عمل کو کبھی
ناغہ نہیں کرے گا انشاء اللہ تعالیٰ اس کے لڑکا پیدا ہوگا۔
صرف ایک نہیں بلکہ بہت سے لڑکے پیدا ہوں گے۔

سورۃ ارءیت الذی یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ہ

اَرَءَیْتَ الَّذِیْ یُکَذِّبُ بِالدِّیْنِ ہ فَذٰلِکَ الَّذِیْ
یَدُعُّ الْیَتِیْمَ ہ وَلَا یَحُضُّ عَلٰی طَعَامِ الْمِسْکِیْنِ ہ
فَوَیْلٌ لِّلْمُصَلِّیْنَ ہ الَّذِیْنَ ھُمْ عَنْ صَلَاتِھِمْ
سَاھُوْنَ ہ الَّذِیْنَ ھُمْ یُرَآءُوْنَ ہ وَیَمْنَعُوْنَ
الْمَاعُوْنَ ع

## برائے دردسر

اگر کسی کے سر میں درد ہو تو سورۃ انا اعطینک الکوثر
(پوری سورت) سات بار پڑھ کر دم کرے انشاء اللہ تعالیٰ
پورے سر کا درد ہو یا آدھے سر کا درد سب دور ہو جائے گا۔

سورۃ انا اعطینک الکوثر یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ہ

اِنَّآ اَعْطَیْنٰکَ الْکَوْثَرَ ہ فَصَلِّ لِرَبِّکَ وَانْحَرْ ہ
اِنَّ شَانِئَکَ ھُوَ الْاَبْتَرُ ع



## زیادتی شہوت

اگر کسی کا جسم کمزور ہو اور اس کو زیادہ شہوت
نہ ہوتی ہو تو اس کے لئے مندرجہ ذیل نقش باوضو عرق گلاب
میں زعفران گھول کر اس سے ہرن کی کھال پر جمعرات
کے دن لکھے اور موم جامہ کر کے کمر میں باندھ لے۔
انشاء اللہ تعالیٰ شہوت میں زیادتی ہوگی۔

وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

اِنِّیْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ ہ

| | | |
|---|---|---|
| ۴ | ۹ | ۲ |
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۸ | ۱ | ۶ |

تنبیہ: یہ عمل صرف جائز مقصد کے لئے ہے اگر ناجائز
کام کے لئے کرے گا یا عیاشی اور زنا کاری کے لئے
کرے گا بالکل کامیاب نہ ہوگا بلکہ دنیا اور آخرت میں
نقصان اٹھائے گا۔

## کسی ناراض کو بلانا۔ بھاگے ہوئے کو بلانا

اگر کوئی لڑکا یا لڑکی یا عورت یا مرد کسی وجہ سے
ناراض ہو کر گھر سے چلا گیا ہو یا گھر سے بھاگ گیا ہو

اس کا پتہ نہ چلتا ہو تو مندرجہ ذیل طلسم باوضو ایک کاغذ پر لکھے اور اس کے نیچے اس ناراض یا بھاگے ہوئے کا نام لکھے اور اس کو لپیٹ کر اوپر اس کے روئی لپیٹ کر بتی بنا کر مٹی کے چراغ میں رکھ دے اور سرسوں کے تیل میں چنبیلی کا تیل یا عطر ڈال کر اس چراغ کو جلائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ناراض یا بھاگا ہوا جلد واپس آجائے گا۔ اگر دور چلا گیا ہے تو چند دن مسلسل چراغ جلانے سے آجائے گا۔ وہ طلسم یہ ہے۔

کم ااا وم دد کہ ک ع ح فلاں بن فلاں جلد بیاید

## کسی ناراض آدمی یا مفرور شخص کو بلانا

اگر کوئی شخص اسقدر ناراض ہو کہ اپنے والدین سے نہ ملتا ہو نہ گھر آتا ہو یا کوئی بھاگ کر گھر سے چلا گیا اس کا پتہ ملتا ہے نہ وہ آتا ہے۔ اس کے لئے یہ آیات باوضو سات مرتبہ پڑھ کر چھری پر دم کرے اور اس وقت اس کا نام اور اس کی والدہ کا نام بھی لے اور چھری کو تکیے کے نیچے رکھ کر سو جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ روٹھا ہوا جلد آجائے گا اور بھاگا ہوا جلد گھر لوٹ آئے گا۔

وہ آیت یہ ہے (اگلے صفحہ پر)



بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ وَّجَعَلْنَا الَّيْلَ لِبَاسًا ۝ وَّجَعَلْنَا النَّهَارَ مَعَاشًا ۝

بستم خواب فلان بن فلانہ

## گلے کی سوجن کے لئے

اگر کسی کے گلے پر سوجن آگئی ہو یا گلے کے غدود پھول گئے ہوں تو اس کے لئے یہ طلسم باوضو ایک کاغذ پر لکھے اور موم جامہ کر کے اس کو گلے میں باندھ لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ گلے کی سوجن دور ہو جائے گی۔

وہ طلسم یہ ہے۔

| لا فلاو ہرماوی الیہ معلی |
| --- |

## ناراض شوہر کو بلانا یا ناراض بیوی کو بلانا

اگر کسی عورت کا شوہر ایسا ناراض ہو گیا کہ بیوی بچوں کی شکل دیکھنا گوارہ نہ کرتا ہو اور نہ گھر آتا ہو۔ اسی طرح بیوی ایسی ناراض ہوئی کہ اپنے والدین کے گھر جا کر بیٹھ گئی اور آنے کا نام ہی نہیں لیتی تو اس کے لئے سورۂ مزمل اکتالیس (۴۱) مرتبہ باوضو بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ پڑھ کر پیڑہ یا برفی پر دم کرے اور غسل کر کے پاک صاف

ہو کر وہ برفی خود کھالے شرط یہ ہے کہ عورت غسل کرنے کے بعد نہ کچھ کھائے نہ پیئے قبلہ کی طرف منہ کر کے یہ پیڑہ یا برفی کھا کر پچاس روپے خیرات کر دے اور شوہر آنے کے بعد پچاس روپے کی مٹھائی رسول پاک صلی اللہ علیہ وسلم اور صحابۂ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین اور مشائخ عظام کے ایصال ثواب کے لئے معصوم بچوں میں بانٹ دے۔

اگر عورت کو بلانا ہے تو مرد اسی طور پر عمل کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ عورت از خود آئے گی اور دونوں پیار و محبت سے رہیں گے۔ یہ غریب آدمی کا نذرانہ -/۱۰۰ روپیہ ہے اگر امیر آدمی ہے تو اپنی حیثیت کے مطابق نذرانہ پیش کرے۔

## دشمن کے شر اور لوٹ مار سے محفوظ رہنا

اگر دشمن کا لشکر یا اس کے سپاہی شہر کی طرف بڑھتے آرہے ہیں اور بستی کے لوگوں کو جان یا مال کے نقصان کا ڈر ہے تو سورۂ مزمل کو بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ کے ساتھ سات مرتبہ پڑھ کر پاک مٹی پر دم کرے اور ہتھیلی میں لے کر دشمن کی طرف پھونک مار کر وہ مٹی اڑا دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ وہ فوج یا لشکر یا لٹیرے اس طرف نہیں آئیں گے اور واپس لوٹ جائیں گے۔





## دشمن کو برباد کرنا

اگر کوئی جانی دشمن ہو اور ہر وقت نقصان پہنچانے میں لگا رہتا ہو تو سورۂ مزمل کو بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ کے ساتھ سات مرتبہ باوضو پڑھے اور پاک مٹی پر پڑھ کر پھونکے اور مٹی کو ہتھیلی میں لے کر دشمن کے گھر کی طرف پھونک مار کر وہ مٹی اڑا دے۔ چند دن کرنے سے انشاء اللہ تعالیٰ دشمن تباہ و برباد ہوگا۔

**تنبیہ**: یہ عمل انتہائی مجبوری میں کرنا ہے۔ بلا وجہ کسی کو تباہ و برباد کرنے کے لئے کرے گا تو خود برباد ہوگا اور نقصان اٹھائے گا۔

## جج، قاضی یا کسی بڑے افسر یا حاکم کے پاس جانا

اگر کسی شخص کو کسی عدالت میں جج یا قاضی کے پاس جانا ہو یا بڑے افسر کا سامنا ہو یا کسی ایسے حاکم سے واسطہ ہو جو بات بات پر ناراض ہوتا ہے تو سورۂ مزمل کو باوضو تین ۳ مرتبہ پڑھے۔ شروع اور آخر میں درود شریف تیرہ ۱۳ تیرہ مرتبہ پڑھے اور پاک پانی پر دم کرے اور تھوڑا سا پانی ہاتھوں میں لے کر منہ پر مل لے۔ چہرے کو کپڑے سے صاف نہ کرے بلکہ اسی حالت میں رہنے دے کہ از خود سوکھ جائے۔

